سلسلۂ منتخباتِ نظم اُردو

# مناظرِ قدرت

مرتبہ

محمد الیاس برنی

ایم۔ اے۔ ال ال۔ بی (علیگ)

جامعۂ عثمانیہ حیدرآباد دکن

## جلد دوم



مکتبۂ جامعہ

دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی



# گزارش

کھُلتا کسی پہ کاہے کو دل کا معاملہ
شعروں کے انتخاب نے رسوا کیا مجھے

یہ سلسلۂ منتخبات کیا ہے. سراسر اپنے دل کی کہانی ہے. کہنے کو شاعروں کی زبانی ہے. ہر شعر کا یہ حال ہے ؎

دیکھنا تقریر کی لذت کہ جو اس نے کہا
میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے

قدیم وجدید اور معروف وغیر معروف شعرا کے کلام میں جہاں جہاں اپنے دل کی باتیں نظر آئیں منتخب اور مرتب ہو ہو کر سلسلہ وار جلدوں میں شائع ہوتی گئیں. بفضلہ ۱۲ جلدیں تو شائع ہو گئیں. اگر موقع ملتا رہا. تازہ کلام فراہم ہوتا رہا اور سب سے دشوار شرط یہ کہ جدید شاعروں اور ناشروں سے پروانۂ اجازت ملتا رہا تو امید ہے کہ منتخبات کا یہ سلسلہ جاری رہے گا۔ اردو شاعری کا اچھا ذخیرہ یکجا مرتب اور محفوظ ہو جائے گا۔ انشاء اللہ

جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن
جون ۱۹۳۸ء

محمدؐ الیاس برنی

# تمہید اوّل

اردو شاعری کی بھی عجب افتاد پڑی جب کہ ہندوستان میں اسلامی حکومتوں پر تباہی کی کالی گھٹائیں چھا رہی تھیں اور گھڑی گھڑی ادبار کی بجلیاں گرتی تھیں، بزم سخن کی رونق اور چہل پہل قابل دید تھی۔ خود فرماں روائے وقت دنیا و مافیہا سے بے خبر شاعری کی دُھن میں مست تھے، شاعروں کی دیکھا دیکھی حشرات الارض کی طرح بے شمار نظم نگار نکل پڑے آٹھوں پہر مشاعرے گرم رہنے لگے اور مدّاحوں کی واہ وا نے آسمان سر پر اٹھالیا۔ رنگ رلیوں کا زمانہ تھا۔ کلام بھی قدرتاً اسی رنگ میں

رنگ گیا۔ چنانچہ اس میں حسن پرستی کا وہ ہیجان آیا اور عشق و عاشقی کا وہ طومار
بندھا کہ خدا کی پناہ۔ اس زہریلے مذاق سے قوم پر کس درجہ مردنی
چھائی، اخلاق و عادات کی کیا گت بنی، جاہ و ثروت کس طرح خاک میں
ملے، یہ عبرت ناک داستان ابھی تاریخ ہند میں بیان ہونی باقی ہے۔
پھر بھی بڑی خیریت ہوئی کہ ظاہری آرائش کی کثرت سے شاعری کا
اصلی حسن چھپا رہا۔ مبالغوں اور لفظی رعایتوں نے خود ہی اس آگ
کے شعلے دبا دیئے۔ اگر کہیں اس رنگ میں جرات، انشا، مرزا شوق
اور میاں نظیر کے طرز پر شاعری نے اپنا پورا پورا جلوہ دکھایا ہوتا تو پھر
قیامت تھی۔ فحش اور مبتذل کلام سے تو بحث نہیں۔ ان واسوختوں نے
نہ معلوم کتنے تونہال جھلس ڈالے۔ البتہ اس رنگ کے متین اور مہذب
کلام کو لیجئے۔ اس میں ہزار لفظی اور معنوی خوبیاں سہی لیکن تاثیر جو شاعری
کی جان ہے کمیاب ہے۔
اگرچہ بہت سا کلام گردش ایام کی نذر ہو گیا۔ تاہم اب
بھی نظموں کا ایک وافر ذخیرہ موجود ہے اور خدا کا شکر ہے کہ جا بجا
ایسی نظمیں بھی ملتی ہیں۔ جن کے پاکیزہ اور لطیف مضامین قوم کے واسطے

مایۂ حیات اور سرمایۂ مباہات ہیں جن کے بیان کی صفائی و حقیقت آمیزی اور جن کی زبان کی شگفتگی و بے ساختگی سے شاعری کی سحر کاریاں جلوہ گر ہیں۔ ایسا کلام خود بخود قلب کو گرماتا اور روح کو تڑپاتا ہے۔ سوتوں کو جگاتا ہے اور ڈوبتوں کو تراتا ہے، ہنستوں کو رولاتا اور روتوں کو ہنساتا ہے۔ شاعری نے اس میں بلا کا اثر بھر دیا ہے۔ کسی عارضی اور مصنوعی ذوق کے بجائے خود انسانی فطرت اس کی مقبولیت کی ضامن ہے اور نفسیات کے دربار سے اسی کو بقائے دوام کا فرمان ملا ہے۔

اشاعت ادب، ترقی زبان اور اصلاح تمدن کی ایک عمدہ سبیل یہ ہے کہ خاص خاص رنگ کا شاعرانہ کلام مرتب کرکے ناظرین کے روبرو پیش کیا جائے۔ چنانچہ زندہ دل اور علم دوست قوموں میں ادبی خدمت کا یہ طریق بہت رائج اور مقبول ہے، آئے دن اچھے سے اچھے انتخابات شائع ہوتے رہتے ہیں۔ اس ترکیب سے مطالعہ کا شوق بڑھتا ہے ذوق سلیم پیدا ہوتا ہے اور شاعری اپنا کام کر دکھاتی ہے۔

کچھ انتخابات آج کل نصاب تعلیم میں داخل ہیں۔ بعض شاعروں

کا منتخب کلام بھی شائع ہو رہا ہے۔ لیکن اب تک ایسے مسلسل اور مربوط انتخابات کا انتظار رہا جو ادبی مرقعوں کا کام دیں، بڑی ضرورت یہ ہے کہ شاعری کے موجودہ رجحانات اور مقامات پیش نظر ہو جائیں تاکہ جو ادیب اور شاعر اپنی ذمہ داریوں سے واقف ہوں شاعری کی اصلاح و ترقی کی معقول تجاویز سوچیں اور کارگر تدابیر اختیار کریں انتخابات سے پتا چلا کہ ہماری شاعری کے بہت سے شعبے توجہ طلب ہیں۔ مثلاً اب تک وہ دین و ملت سے بیگانہ بلکہ برگشتہ رہی۔ حمد، نعت اور مناجات جن میں کچھ خلوص و نیاز کی چاشنی ہو مشکل سے ملتی ہیں اور قومی نظمیں تو بوجہ ندرت ابھی تک تبرک بنی ہوئی ہیں۔ اسی طرح جذبات کو لیجئے اول تو ایشیائی طبیعت یوں ہی حزن پسند ہے دوسرے اردو شاعری نے قومی تنزل اور تباہی کے دور میں ہوش سنبھالا قدرتاً کلام بارد اور یاس انگیز ہے۔ دنیا کی بے ثباتی زمانہ کی گردش، تقدیر کی بندش، فتادگی و خود فراموشی، سکون و خموشی، جب راگ کا یہ سر گم ہو تو پھر ناممکن ہے کہ اسے سن کر مال و دولت اور جاہ و حشمت سے دل بیزار نہ ہو

شاعری کی یہ برودت ہماری جیسی مضمحل اور تساہل پسند قوم کے حق میں بہت خطرناک ہے۔ کہیں خدانخواستہ جدوجہد کے رہے سہے ولولے اور ترقی کی امنگیں پھر سرد نہ پڑ جائیں۔ اس وقت تو کچھ ایسے حار نسخہ کی ضرورت ہے جس سے دلوں کی افسردگی نکلے اولوالعزمی ابھرے اور لوگوں میں گرمجوشی پھیلے، اس طرح گرم سرد اجزا کی آمیزش سے خود بخود شاعری میں ایک صحت بخش اعتدال پیدا ہو جائے گا، علیٰ ہذا قدرت کو لیجئے اس کے بیشمار عجائبات ہمیشہ سے آنکھوں کے سامنے موجود رہے، لیکن ہمارے شاعروں نے کہیں اب جا کر نقاشی شروع کی ہے اور ابھی وہ زمانہ دور ہے جب کہ نیچر کی تصاویر مُنہ سے بولنے لگیں، حاصل کلام یہ کہ اردو شاعری میں گوناگوں اصلاح و ترقی کی ضرورت و گنجائش ہے اور بحالت موجودہ غالباً انگریزی اس کام میں بہت زیادہ مدد دے سکتی ہے۔

اسی ضرورت کے خیال سے خدا کا نام لے کر ہم منتخبات نظم اُردو کا ایک باقاعدہ سلسلہ شروع کرتے ہیں۔ مجانست مضامین کے لحاظ سے اس کے تین جداگانہ حصّے قرار پائے ہیں۔

(۱) معارفِ ملت حمد و نعت، مناجات اور اخلاقی و قومی نظموں کا گلدستہ۔

(۲) جذباتِ فطرت، سب دلوں کی کہانی چند شاعروں کی زبانی بقول غالبؔ

دیکھنا تقریر کی لذت کہ جو اس نے کہا
میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے

(۳) مناظرِ قدرت۔ اوقات، مقامات، مخلوقات، واقعات کی دلکش تصاویر کا مرقع ایسے وسیع انتخابات میں سب نظموں کا ادبی حیثیت سے ہم پلہ ہونا نہ تو ممکن ہے اور نہ مطلوب چنانچہ استاتذہ کے کلام کے پہلو بہ پہلو نو مشق اور غیر معروف شاعروں کی طبع آزمائیاں درج ہیں لیکن شاعری کے رنگ و بو سے کوئی نظم خالی نہیں۔ بعض نظمیں جو ادبی لحاظ سے شاید ادنیٰ خیال کی جائیں اس لئے خاص طور پر قابل قدر ہیں کہ وہ پہلے پہل نئے نئے ضروری مضامین کے صاف ستھرے خاکے بطور نمونہ پیش کرتی ہیں۔ سچ پوچھئے تو یہ بھی بڑا کام ہے، خدا جانے انھیں کی دیکھا دیکھی آگے چل کر سحر نگار قلم کیسی کیسی انوکھی اور پیاری تصاویر کھینچ دکھائیں، علاوہ بریں ارتقاء شاعری کی تحقیق میں بھی یہ نظمیں ناگزیر ہوں گی۔ پھر کسی جامع انتخاب میں کیوں کر نظر انداز ہو سکتی ہیں۔ اگر کچھ نظمیں بعض حضرات کے لطیف ادبی مذاق پر

بار ہوں تو اُمید ہے کہ وہ معذرت قبول فرمائیں گے۔ بایں ہمہ اُن کی ضیافت طبع کے لئے اساتذہ کا بھی کافی کلام موجود ہے، اگر انار کے کچھ دانے کچّے ہوں تو اس سے باقی انار کی شیرینی و لطافت میں کچھ فرق نہیں آتا۔

انتخاب اور ترتیب کا طریق خود مجموعوں سے ظاہر ہے، اصل مضمون پیش نظر رکھ کر نظموں سے غیر ضروری اجزا نکالنا، مفید مطلب مقامات چھانٹنا، حسب صلاحیت ان کو از سر نو ملانا یا جداگانہ نظموں کی شکل میں لانا پھر نظموں کے موزوں عنوانات قرار دے کر ان کو مضمون وار اس طرح ترتیب دینا کہ ہر نظم کا موقع محل ایک خاص موزونی اور معنی رکھتا ہو، یہ سب اہتمام کیا تب کہیں اس سلسلۂ منتخبات کا ڈول پڑا۔ آئندہ جوں جوں موزوں کلام دستیاب ہوگا، ہر حصہ کی متعدد جلدیں بتدریج شائع کی جائیں گی جو ساخت اور ضخامت کے لحاظ سے تقریباً یکساں ہوں گی۔ امید ہے کہ اس طرح پر اردو شاعری کا ایک وسیع انتخاب مرتب ہو جائے گا۔ انشاء اللہ تعالےٰ

جن شاعروں کے کلام سے دل و دماغ بلکہ روح کو تفریح و جلا

ہوتی ہے ان کا پورا پورا شکریہ کوئی کس طرح ادا کرے، خدا تعالے ان کو جزائے خیر دے۔ آمین

جن حضرات نے مہربانی فرماکر نظموں کی فراہمی میں مدد دی اور اسکی طباعت وغیرہ کا حسب دلخواہ اہتمام کیا مولف ان کا بھی بدل ممنون احسان ہے
ملک کو، زبان اردو کو اور بالخصوص شاعری کو ایسے انتخابات سے جو فائدہ پہنچے گا اس کے زیادہ بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔ تجربہ خود بہت جلد ثابت کر دے گا۔ اَلسَّعیُ مِنّیِ وَالْاِتْمَامُ مِنَ اللّٰہِ تَعَالیٰ

جامعہ عثمانیہ حیدرآباد (دکن)
اگست سنہ ۱۹۱۹ء

**محمد الیاس برنی**

# تمہید دوم

مُروّجہ غزلیات کی کثرت سے عموماً یہ خیال پھیل گیا ہے کہ اردو شاعری کی ساری کائنات محض حسن و عشق اور گل و بلبل کی پرانی داستان ہی۔ مگر تحقیق سے معلوم ہوا کہ اردو میں بھی ہر رنگ کی بہتر سے بہتر نظمیں موجود ہیں۔ البتہ وہ اب تک منتشر اور غیر معروف رہیں۔ چنانچہ موجودہ انتخاب سے اس کی پورے طور پر تصدیق ہوتی ہی۔ اگر جدید تعلیم یافتہ حضرات اس سلسلہ انتخاب کو ملاحظہ فرمائیں گے تو ثابت ہوگا کہ انگریزی کی جن نیچرل نظموں پر وہ سر دھنتے ہیں

ان کی ہم پلہ نظمیں خود اُن کی اُردو زبان میں موجود ہیں شعر وسخن کے چمن کھلے ہوئے ہیں جن کے رنگ و بو سے دل و دماغ بلکہ روح کو تفریح ہوتی ہے امید ہے کہ اس انتخاب کو دیکھکر تعلیم یافتہ حضرات کے دل میں ضرور اردو شاعری کی قدر و محبت پیدا ہوگی اور ان کی قدردانی و توجہ سے اردو شاعری کی ترقی کا ایک نیا دور شروع ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

سنہ ۱۹۱۹ء میں اس سلسلہ کی ابتدا ہوئی جب کہ معارفِ ملت مناظر قدرت اور جذبات فطرت کی پہلی تین جلدیں شائع ہوئیں اور پہلا سٹ کہلائیں ملک نے بہت گرمجوشی سے اس کا خیر مقدم کیا۔ اچھے اچھے ادیبوں اور نقادان سخن نے انتخاب اور ترتیب کی داد بلکہ مبارکباد دی۔ ہر طرف سے فرمائشوں کا تار بندھ گیا اور ہاتھوں ہاتھ کتابیں چل نکلیں۔ علاوہ بریں اکثر صوبوں کے مدارس میں کتب خانوں انعامات بلکہ درس کے واسطے بھی یہ کتابیں منظور ہوگئیں۔ اس قدرشناسی اور ہمت افزائی نے قدرتاً نئے سٹوں کی تالیف و طبع کی رفتار تیز کردی۔ چنانچہ سنہ ۱۹۲۰ء میں دوسرا سٹ شائع ہوا اور سنہ ۱۹۲۱ء میں تیسرے سٹ کے ساتھ ساتھ پہلے دو سٹوں کے دوسرے اڈیشن بھی نکل آئے سنہ ۱۹۲۲ء میں یہ تینوں سٹ چلتے رہے سنہ ۱۹۲۳ء میں چوتھا سٹ بھی نکل آیا۔ اس طرح پانچ سال کے اندر اندر

سلسلہ کی بارہ جلدیں شائع ہوگئیں جن میں کم وبیش دو سو قدیم وجدید شاعروں کے کلام کا انتخاب شامل تھا۔

الحمدللہ ان کتابوں نے امید اور توقع سے بڑھ کر شہرت ومقبولیت حاصل کی قدیم وجدید تعلیم یافتہ سب ان کا دم بھرنے لگے، بڑے چھوٹے یکساں دل سے قدر کرنے لگے، سفر حضر میں ان کو پیش نظر رکھنے لگے۔ پڑھی لکھی بہو بیٹیوں نے تو ان کو اپنا وظیفہ بنا لیا۔ خلوت وجلوت کے لئے اچھا مشغلہ پا لیا۔ آپس کے تحفے تحائف میں بھی یہ کتابیں چلنے لگیں اور گھر گھر دلچسپی اور خوش وقتی کا سامان بن گئیں۔ غرض کہ صدہا اردو پرست گھر اس سلسلہ کے معتقد بلکہ مرید ہو گئے اور ابھی یہ سلسلہ جاری ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ اردو میں ایسے انتخاب کی عام وخاص کو کس درجہ ضرورت تھی۔

اس سلسلہ کی سب سے بڑی خصوصیت جس کی نظیر دوسری زبان میں بھی کم نظر آتی ہے ترتیب اور تقابل ہے، یعنی ایک ایک مضمون کے متعلق متعدد نظموں کو اس طرح یکجا ترتیب دینا کہ ان کا باہم مقابلہ ہو سکے اور تقابل سے ہر ایک کے خصوصیات نمایاں ہوں اور ان کے ادبی مدارج کا پتہ چلے کہ کس اعتبار سے کون سی نظم کس نظم پر فائق ہے۔ یہ طریق تقابل جس کو انگریزی میں کمپیریٹیو اسٹڈی

کہتے ہیں ادب کی تعلیم میں بہترین اور انتہائی ذہنی ترتیب شمار ہوتا ہے، مزید برآں اس قسم کی ترتیب سے اُردو شاعری کی وسعت اور رفعت کا اندازہ ہو سکتا ہے، کہ کن کن مضامین کی فضا میں اردو شاعر کس حد تک بلند پروازی دکھا چکے ہیں چنانچہ اس سلسلہ کو دیکھ کر بہت سے منکر اور غافل اردو شاعری کے قائل بلکہ معتقد ہوئے ہیں، حالانکہ ابھی بہت کچھ بیش قدر کلام نظروں سے پوشیدہ ہے

ترتیب کے علاوہ دوسری خصوصیت جس کی تفصیل تمہید میں مذکور ہے یہ کہ انتخاب میں صرف نظمیں نقل کرنے پر اکتفا نہیں کیا گیا، بلکہ بڑی ترکیبوں کے ساتھ بے مشہور نظموں میں سے ایسی نظمیں نکالی گئی ہیں جو بجائے خود مستقل اور مکمل معلوم ہوتی ہیں حالانکہ اصلی نظموں میں ان کا شبہ گزرنا بھی مشکل تھا۔ اس سے بڑھ کر جدت یہ کہ ایک ہی شاعر کے متفرق اشعار بجا ترتیب دے دے کر ان سے نہایت نادر اور لطیف مضامین پیدا کئے گئے ہیں جو مستقل نظموں میں نایاب ہیں۔ میر تقی میر۔ مرزا غالب اور اکبر آلہ آبادی ان حضرات کے کلام میں خاص کر اس طریق کو بہت کامیابی حاصل ہوئی ہے۔ چنانچہ اس طرز کی متعدد نظمیں سلسلہ میں شریک ہیں جو اپنے طرز میں بالکل عجیب اور انوکھی معلوم ہوتی ہیں۔ ان سے ثابت ہوتا ہے کہ بیخودی میں شاعر کے منہ سے حقایق کے پھول جھڑتے رہتے

ہیں۔ کوئی چاہے تو ان کو جمع کر کے بہترین خوشنما اور خوشبودار گلدستے بنالے۔ نظمیں ان ترکیبوں سے حاصل ہو بھی گئیں تو اکثر کے عنوان ندارد۔ پھر ان پر ایسے موزوں اور جامع عنوانات لگائے گئے کہ معانی کے دریا کوزوں میں بند نظر آنے لگے، غرض کہ طرح طرح سے کوشش کی تب کہیں ایک حد تک اردو شاعری کی چمن بندی ہو سکی، ورنہ اس خطہ کے سرسری رہروں کو اکثر ایک خودرو جنگل کا دھوکا ہوتا تھا جس میں ان کو رنگ و بو کے پھول بھی کم نظر آتے تھے۔

کل مواد پہلے سے تو موجود نہ تھا۔ تدریج فراہم ہو ہو کر ترتیب پاتا گیا شائع ہوتا گیا اس طرح چار سٹ مرتب کر کے بارہ جلدیں شائع ہوئیں اگرچہ سلسلہ کی ترتیب اور تہذیب میں پوری کوشش کی گئی پھر بھی اصلاح و ترقی کی کافی گنجائش باقی رہ گئی مضامین کی مجانست ترتیب کی روح رواں ہے۔ وافر مواد مہیا ہو جانے کی بدولت جدید ترتیب میں سابق کے مقابل مجانست مضامین کہیں زیادہ چست اور وسیع ہو گئی ہے حتیٰ کہ ہر جلد میں ایک مستقل اور جداگانہ کیفیت نظر آتی ہے۔ شائع شدہ نظموں کے علاوہ بہت سی اور نظمیں بھی شامل ہو گئی ہیں گویا جدید ترتیب اور مزید مضامین کے ساتھ یہ بارہ جلدیں

ازسرِنو شائع کی جاتی ہیں اور آئندہ یہ ان کی مستقل شکل رہیگی۔ تفصیل ملاحظہ ہو۔

# پہلا سٹ

## معارفِ مِلّت

**جلد اوّل** متعلق دینیات یعنی حمد، نعمت، مناجات اور معرفت کی نظمیں، جن میں دین و ایمان کی خوشبو مہکتی ہے۔ صاحب دلوں اور عاشقانِ رسول کے واسطے بڑی نعمت ہے۔

**جلد دوم** متعلق اسلامیات یعنی اسلام اور مسلمانوں کے ماضی، حال۔ اور مستقبل کی تفسیریں اور تصویریں، جو قلب کو گرماتی اور روح کو تڑپاتی ہیں، خاص کر واقعہ کربلا کے ١٥ جگر دوز نشتر لذت شہادت تازہ کردیتے ہیں۔ اسلامی مدارس کے واسطے بیش بہا تحفہ ہے۔

**جلد سوم** متعلق قومیات یعنی ہندوستان کی متحدہ قومیت کے متعلق دردمند اور وطن پرست شاعروں کا دل پذیر کلام جو عبرت سکھاتا اور غیرت دلاتا ہے۔ اس جلد میں چند قدیم شہر آشوب بھی قابل دید ہیں، قومی مدارس کے واسطے بہت موزوں ہے۔

جلد چہارم متعلق اخلاقیات یعنی اردو شاعری میں اخلاق وحکمت کے جوانمول
موتی جواہر بکھرے پڑے تھے اور جو بہترین قومی سرمایہ ہیں فراہم
کردیئے گئے ہیں۔ یہ جلد لڑکوں اور نوجوانوں کے واسطے قابل
قدر تحفہ ہے۔ تمام مدارس کے واسطے یکساں مفید ہے۔

# دوسرا سٹ

## جذبات فطرت

جلد اوّل۔ اردو شاعری کے قافلہ سالار یعنی میرؔ اور مرزا رفیع سودا کے کلام
کا مربوط اور جامع انتخاب خاص کر میرؔ کے متفرق اشعار کو ترتیب
دے کر جو نازک مضامین پیدا کئے گئے ہیں وہ بہت نایاب ہیں
یہ کتاب بھی کالج کی اعلیٰ جماعتوں میں درس کے قابل ہے۔

جلد دوم۔ اردو کے سرمایۂ ناز شاعر مرزا غالب اور اس کے خاص ہم عصر یا
خاص ہم رنگ شعرا ذوق، ظفر اور حسرت موہانی کے کلام کا انتخاب
غزلیات کے علاوہ مرزا غالب کے متفرق اشعار کی ترتیب سے
جو گوناگوں لطیف مضامین پیدا کئے گئے ہیں وہ قابل دید ہیں

یہ کتاب بھی اعلیٰ جماعتوں کے درس کے قابل ہے۔

جلد سوم۔ تقریباً تین قدیم مستند اور باکمال شعرا کے کلام کا اعلیٰ انتخاب جو اپنی قدامت اور جامعیت کے لحاظ سے قابل دید ہے۔

جلد چہارم۔ تقریباً ساٹھ جدید مشہور و مقبول شعرا کے کلام کا دلکش انتخاب شاعری کے جدید دور کا اس سے خوب اندازہ ہو سکتا ہے۔

# تیسرا سٹ

## مناظر قدرت

جلد اوّل۔ متعلق اوقات یعنی صبح و شام، دن، رات، دھوپ، چاندنی موسم گرما، سرما، برسات اور بہار کے دلکش مناظر نظموں میں اس خوبی سے عکس فگن ہیں کہ ان کو دیکھ کر طبیعت وجد کرنے لگتی ہے۔ نیچر پرستوں کے لئے یہ جلد قدرت کی دلفریبیوں کا بہترین مرقع ہے،

جلد دوم۔ متعلق مقامات یعنی آسمان، زمین، پہاڑ، جنگل، میدان، دریا، کھیت باغات، شہر اور عمارات۔ شاعروں نے ان سب کی ایسی صاف ستھری تصویریں کھینچی ہیں کہ نظمیں پڑھتے وقت گویا ہم آنکھوں سے

ان کی سیر کر رہے ہیں۔

جلد سوم۔ متعلق نباتات و حیوانات یعنی پھول پھل، کیڑے پتنگے، تتلیاں چڑیاں پرندے، چرندے، چوپائے اور متفرق جانور وغیرہ۔ ان سب کے حالات پڑھنے سے اندازہ ہو سکے گا کہ اردو شاعروں نے اشیاء قدرت کا کس حد تک مطالعہ کیا ہے اور مشاہدات میں کہاں تک جان ڈالی ہے۔

جلد چہارم متعلق عمرانیات، یعنی ہندوستان کے تمدن، رسم و رواج، عید تیوہار، غمی شادی، میلے ٹھیلے، صحبتیں، جلسے، کھیل، تماشے، وضع لباس صورت شکل، ہنسی مذاق، بزم اور رزم سب طرح کے حالات پیش نظر ہو کر دل کو بے چین کر دیتے ہیں۔ مناظر قدرت کی چاروں جلدیں زنانہ مدارس کے واسطے خاص کر بہت موزوں ہیں۔

سلسلے کی یہ بارہ جلدیں تو مستقل ہو گئیں۔ اگر آئندہ موقع ملا اور مواد فراہم ہوتا رہا تو انشاء اللہ وقتاً فوقتاً ایک ایک جلد اس سلسلے کے تتمہ کے طور پر شائع ہوتی رہیگی اور ہر جلد میں معارف ملت، مناظر قدرت اور جذبات فطرت تینوں حصوں کے کچھ کچھ مضامین شامل رہیں گے۔ ہر حصہ کی جداگانہ جلد مرتب ہونیکا

انتظار نہیں کیا جائے گا۔ اگر یہ سلسلہ اس طرح جاری رہ سکا تو امید ہے کہ اُردو
کا بیشتر قابل قدر کلام یکجا محفوظ ہو جائے گا۔ اور شائقین کو بلا دقت دستیاب
ہو سکے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

علاوہ بریں ایک انتخاب کے واسطے بھی عرصہ سے بعض محترم
بزرگوں اور مخلص احباب کی فرمائش جاری ہے بلکہ اصرار تک نوبت پہنچ گئی
ہے مہلت اور موقع شرط ہے ممکن ہے کہ ایک خاص طرز کا فارسی انتخاب بھی کبھی
شائع ہو کر شرف مقبولیت حاصل کرے۔ وما توفیقی الا باللہ۔

جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن
دسمبر ۱۹۲۴ء

محمد الیاس برنی

# فہرستِ مضامین

ہر جلی عنوان سے ایک نیا مضمون شروع ہوتا ہے۔ اور اس کے تحت میں مضامین متجانسہ درج ہیں۔

# مناظرِ قدرت

## جلد دوم

### استارہ

قمر کا خوف کہ ہے خطرۂ سحر تجھ کو
مآلِ حُسن کی کیا مل گئی خبر تجھ کو

متاعِ نُور کے لُٹ جانے کا ہے ڈر تجھ کو
ہے کیا ہراسِ فنا صورتِ شرر تجھ کو

زمیں سے دور دیا آسماں نے گھر تجھ کو
مثالِ ماہ اڑھائی قبائے زر تجھ کو

غضب ہے پھر تری ننھی سی جان ڈرتی ہے
تمام رات تری کانپتے گزرتی ہے

چمکنے والے مسافر عجب یہ بستی ہے
جو اوج ایک کا ہے دوسرے کی پستی ہے

اجل ہے لاکھوں ستاروں کی اک ولادتِ مہر
فنا کی نیند مئے زندگی کی مستی ہے

وداعِ غنچہ میں ہے رازِ آفرینشِ گل
عدم عدم ہے کہ آئینہ دارِ ہستی ہے

سکوں محال ہے قدرت کے کارخانے میں
ثبات ایک تغیر کو ہے زمانے میں

اقبال

## ۲- صبح کا ستارہ

لطفِ ہمسایگیٔ شمس و قمر کو چھوڑوں
اور اس خدمتِ پیغامِ سحر کو چھوڑوں

عارضی حسن ہے دشمن ہے مرا نورِ سحر
یہ ملا خسروِ خاور کا پیامی بن کر

میرے حق میں تو نہیں تاروں کی بستی اچھی
اس بلندی سے زمیں والوں کی پستی اچھی

آسماں کیا عدم آباد وطن ہے میرا
صبح کا دامنِ صد چاک کفن ہے میرا

میری قسمت میں ہے ہر روز کا مرنا جینا
ساقیٔ موت کے ہاتھوں سے صبوحی پینا

نہ یہ خدمت نہ یہ عزت نہ یہ رفعت اچھی
اس گھڑی بھر کے چمکنے سے تو ظلمت اچھی

میری قدرت میں جو ہوتا تو نہ اختر بنتا
قعرِ دریا میں چمکتا ہوا گوہر بنتا

واں بھی موجوں کی کشاکش سے جو دل گھبراتا
چھوڑ کر بحر کہیں زیبِ گلو ہو جاتا

ہے چمکنے میں مزہ حسن کا زیور ہو کر
زینتِ تاجِ سرِ بانوئے قیصر ہو کر

ایک پتھر کے جو ٹکڑے کا نصیبہ جاگا
خاتمِ دستِ سلیماں کا نگیں بن کے رہا

ایسی چیزوں کا مگر دہر میں ہے کام شکست
ہے گہر ہائے گراں مایہ کا انجام شکست

زندگی وہ ہے کہ جو ہو نہ شناسائے اجل
کیا وہ جینا ہے کہ ہو جس میں تقاضائے اجل

ہے یہ انجام اگر زینتِ عالم ہو کر
کیوں نہ گر جاؤں کسی پھول پہ شبنم ہو کر

کسی پیشانی کے افشاں کے ستاروں میں رہوں
کسی مظلوم کی آہوں کے شراروں میں رہوں

اشک بن کر سرِ مژگاں سے اٹک جاؤں میں
کیوں نہ اس بیوی کی آنکھوں سے ٹپک جاؤں میں

جس کا شوہر ہو رواں ہو کے زرہ میں مستور
سوئے میدانِ وغا حُبِّ وطن سے مجبور

یاس و امید کا نظارہ جو دکھلاتی ہو
جس کی خاموشی سے تقریر بھی شرماتی ہو

جس کو شوہر کی رضا تابِ شکیبائی دے
اور نگاہوں کی حیا طاقتِ گویائی دے

زرد رخصت کی گھڑی عارضِ گلگوں ہو جائے
کششِ حُسن غمِ ہجر سے افزوں ہو جائے

لاکھ وہ ضبط کرے پر میں ٹپک ہی جاؤں
دل سے مانندِ مئے تند چھلک ہی جاؤں

صبر کا خون نکل آیا ہو ڈھل کر مجھ میں
ایک طوفان ہو افکار کا مضمر مجھ میں

خاک میں مل کے حیاتِ ابدی پا جاؤں
عشق کا سوز زمانہ کو دکھاتا جاؤں

اقبال

## ۳۔ نظارۂ قدرت

اگر تیری قدرت کی کاریگری
نہ کرتی سمجھ بوجھ کر رہبری

تو وہ سر پٹکتی ہی رہتی مدام
طلب میں بھٹکتی ہی رہتی مدام

بنائی ہے تو نے یہ کیا خوب چھت
کہ ہے سارے عالم کی جس میں کھپت

یہ سقفِ کہن ہے ابھی تک نئی
اسے دیکھتے یوں ہی دنیا گئی

زمیں پر گئیں کتنی نسلیں گذر
رہی اس کی ہیبت پہ سب کی نظر

اسے سب نے پایا اسی ڈھنگ میں
اسے سب نے دیکھا اسی رنگ میں

عجب ہی یہ خیمہ رسن ہے نہ چوب
ہمیشہ مُصفّا ہی بے رفت و روب

نہ در ہے نہ منظر نہ کوئی شگاف
اِدھر سے اُدھر تک ہی میدان صاف

جھروکا نہ کھڑکی نہ در ہے نہ چھید
عجب تیری قدرت عجب تیرے بھید

کہیں جوڑ ہے اور نہ پیوند ہے
جدھر دیکھئے اس طرف بند ہے

بنایا ہے کیا دستِ قدرت نے گول — چُرس ہے نہ جھُری نہ سلوٹ نہ جھول

عجب قدرتی شامیانہ ہے یہ — نظر کی پہنچ کا ٹھکانہ ہے یہ

ہوا کو دیا تو نے کیا خوب رنگ — سراسیمہ ہے عقل اور فکر دنگ

پرے اس کی حد سے نہ جائے نظر — جہاں تک نظر جائے آئے نظر

یہ تارے جو ہیں آتے جاتے ہوئے — چمکتے ہوئے جگمگاتے ہوئے

نظر آرہے ہیں عجب شان سے — ہیں لٹکے ہوئے سقفِ ایوان سے

چراغ ایسے روشن جو بن تیل ہیں — یہ تیری ہی قدرت کے سب کھیل ہیں

یہ لعل و گوہر ہیں جو بکھرے ہوئے — زمیں سے بھی ہیں ان میں اکثر بڑے

کوئی ان میں سورج کوئی ان میں چاند — کہ یہ ماہ و خور سامنے جن کے ماند

نظر میں جو اتنے سے آتے ہیں یہ — بہت دور چکر لگاتے ہیں یہ

پڑے اپنے چکر میں ہیں گھومتے — ترے حکم کے ذوق میں جھومتے

یہ قائم ہیں تیری ہی تقدیر سے — بندھے ہیں بہم سخت زنجیر سے

گھسے جو کبھی اور نہ ٹوٹے کبھی — نہ اس بند سے کوئی چھوٹے کبھی

رسائی سے ہاتھوں کی برتر ہے وہ — نظر کے بھی قابو سے باہر ہے وہ

نہ سیمیں نہ زریں نہ وہ آہنی — مگر دستِ قدرت سے ہے وہ بنی

کھلے کب کوئی اس کو کھولے اگر  اسے عقل یا دے ٹٹولے اگر

وہ زنجیر کیا ہے کشش باہمی  نہ اس میں خلل ہو نہ بیشی کمی

عجب تو نے باندھی ہے یہ باگ ڈور  تلاسب کا رہتا ہے آپس میں زور

یہ سب لگ رہے ہیں اسی لاگ پر  لگاتے ہیں چکر اسی باگ پر

ہر یک کے لئے اک معین ہے دور  وہی اک وطیرہ وہی ایک طور

نشہ میں اطاعت کے سب چور ہیں  کہ قانون قدرت سے مجبور ہیں

سدا چال کا ایک انداز ہے  نہ کھٹکا نہ آہٹ نہ آواز ہے

کبھی یہ چلتے چلتے ٹھٹکتے نہیں  طریقہ سے اپنے بھٹکتے نہیں

ہے ان سب کا آئین ایجاد ایک  ہنر ایک ہے اور استاد ایک

یہ شاخیں ہیں سب ایک ہی اصل کی  بہاریں ہیں کل ایک ہی فصل کی

ہر چیز ذرّے سے تا آفتاب  بلاشبہ رکھتی ہے یکساں حساب

ہیں ذرّوں میں خورشید کی سی صفات  ہے خورشید بھی ذرۂ کائنات

حقیقت میں ہے یاں دورنگی کہاں  جہاں ذرہ ہے اور ذرہ جہاں

نہیں تیری قدرت سے کچھ یہ بعید  کہ ہو ہر ستارہ جہان جدید

نہیں تیرے لطف و کرم سے عجب  کہ ہو اس جہاں میں بھی مخلوق سب

ہو گرمی بھی سردی بھی برسات بھی
اندھیرا اُجالا بھی دن رات بھی
یہ ندی یہ نالے سمندر پہاڑ
یہی بیل بوٹے درخت اور جھاڑ
ہوا بھی ہوا اور لطف باراں بھی ہو
خزاں بھی ہو فصل بہاراں بھی ہو
ہو سر پر اسی طور سے آسماں
ہو پاؤں کے نیچے زمیں بھی وہاں
فلک پر ستارے بھی ہوں جلوہ گر
وہاں بھی ہو دوران شمس و قمر
ہو انسان بھی اور حیوان بھی
ہر اک جنس کا ساز و سامان بھی

اسمٰعیل

# ۴۔ خدا کی صنعت

جو چیز خدا نے ہے بنائی
ظاہر ہے اس میں خوش نمائی
کیا خوب ہر رنگ ڈھنگ سب کا
چھوٹی بڑی جس قدر ہیں اشیاء
ہر چیز کی ہے ادا نرالی
حکمت سے نہیں ہے کوئی خالی
ننھی کلیاں چٹک رہی ہیں
چھوٹی چڑیاں پھدک رہی ہیں
اس کی قدرت سے پھول مہکے
پھولوں پہ پرندے آ کے چہکے

چڑیوں کے عجیب پر لگائے ۔۔۔ اور پھول ہیں عطر میں بسائے
چڑیوں کی ہی بھانت بھانت آواز ۔۔۔ پھولوں کا جدا جدا ہے انداز
محلوں میں امیر ہے بآرام ۔۔۔ ہے در پہ کھڑا غریب ناکام
ہے کوئی غنی تو کوئی محتاج ۔۔۔ بے گھر ہے کوئی کسی کے گھر راج
روزی دونوں کو دی خدا نے ۔۔۔ معمور ہیں قدرتی خزانے
دن کو بخشی عجب صفائی ۔۔۔ تاروں بھری رات کیا بنائی
کیا دودھ سی چاندنی ہے چٹکی ۔۔۔ حیران ہو کر نگاہ ٹھٹکی
تارے رہے صبح تک نہ چاند ۔۔۔ آگے سورج کے ہو گئے ماند
نیلا نیلا اب آسماں ہے ۔۔۔ وہ رات کی انجمن کہاں ہے
شام آئی تو اس نے پردہ ڈالا ۔۔۔ پھر صبح نے کر دیا اجالا
جاڑا، گرمی، بہار، برسات ۔۔۔ ہر رت میں نیا سماں نئی بات
جاڑے سے بدن ہے تھرتھراتا ۔۔۔ ہر شخص ہے دن میں دھوپ کھاتا
سردی سے ہیں ہاتھ پاؤں ٹھرتے ۔۔۔ سب لوگ الاؤ پر ہیں گرتے
سرسوں پھولی بسنت آیا ۔۔۔ سب نے پھاگن کا راگ گایا

پھوٹیں نئی کونپلیں شجر میں ۔۔۔ ایک جوش بھرا ہوا ہے سر میں
جاڑے کی جو رت پلٹ گئی ہے ۔۔۔ دن بڑھ گیا رات گھٹ گئی ہے
گرمی نے زمین کو تپایا ۔۔۔ بھانے لگا ہر کسی کو سایا
برسات میں دَل ہیں بادلوں کے ۔۔۔ ٹھنڈے ٹھنڈے ہوا کے جھونکے
رو آئی ہے زور شور کرتی ۔۔۔ دامان زمین کو کترتی
کس زور سے بہ رہا ہے نالا ۔۔۔ اونچے ٹیلے کو کاٹ ڈالا
بل کھا کے ندّی نکل گئی ہے ۔۔۔ رُخ اپنا ادھر بدل گئی ہے
دریا ہے رواں پہاڑ کے پاس ۔۔۔ بستی ہے بسی اجاڑ کے پاس
بستی کے ادھر ادھر ہے جنگل ۔۔۔ جنگل ہی میں ہو رہا ہے منگل
مٹی سے خدا نے باغ اگائے ۔۔۔ باغوں میں اسی نے پھل لگائے
میوے سے لدی ہوئی ہے ڈالی ۔۔۔ دانوں سے بھری ہوئی ہے بالی
سبزے سے ہرا بھرا ہے میداں ۔۔۔ اونچے اونچے درخت ذی شان
روشن آنکھیں بنائیں دو دو ۔۔۔ قدرت کی بہار دیکھنے کو

ہر شے اس نے بنائی نادر
بے شک ہے خدا قوی و قادر

اسمٰعیل

# ۵۔ خدا کی کاریگری

تعریف اس خدا کی جس نے جہاں بنایا — کیسی زمیں بنائی کیا آسماں بنایا

پیروں تلے بچھایا کیا خوب فرش خاکی — اور سر پہ لاجوردی اک سائباں بنایا

مٹی سے بیل بوٹے کیا خوشنما اگائے — پہنا کے سبز خلعت ان کو جواں بنایا

خوش رنگ اور خوشبو گل پھول ہیں کھلائے — اس خاک کے کھنڈر کو کیا گلستاں بنایا

میوے لگائے کیا کیا خوش ذائقہ رسیلے — چکھنے سے جن کے مجھ کو شیریں دہاں بنایا

سورج سے ہم نے پائی گرمی بھی روشنی بھی — کیا خوب چشمہ تو نے اے مہرباں بنایا

سورج بنا کے تو نے رونق جہاں کو بخشی — رہنے کو یہ ہمارے اچھا مکاں بنایا

پیاسی زمیں کے منہ میں مینھ کا چوایا پانی — اور بادلوں کو تو نے مینھ کا نشاں بنایا

یہ پیاری پیاری چڑیاں پھرتی ہیں جو چہکتی — قدرت نے تیری ان کو تسبیح خواں بنایا

تنکے اٹھا اٹھا کے لائیں کہاں کہاں سے — کس خوبصورتی سے پھر آشیاں بنایا

اونچی اڑیں ہوا میں، بچوں کو پر نہ بھولیں — ان بے پروں کا ان کو روزی رساں بنایا

کیا دودھ دینے والی گائیں بنائی تو نے — چڑھنے کو میرے گھوڑا کیا خوش عناں بنایا

رحمت سے تیری کیا کیا ہیں نعمتیں میسر — ان نعمتوں کا مجھ کو پھر قدرداں بنایا

آب رواں کے اندر مچھلی بنائی تو نے
مچھلی کے تیرنے کو آب رواں بنایا
ہر چیز سے ہے تیری کاری گری ٹپکتی
یہ کارخانہ تو نے کب رائگاں بنایا

اسمٰعیل

## ۶۔ صبح صحرا

فلک پر اڑا وہ سنہرا غبار
منور ہوئے وادی و کوہسار
نجوم اپنی ہستی کو کھونے لگے
تجلی میں روپوش ہونے لگے
سحر لے کے آئینہ آفتاب
ہوئی جلوہ افگن بصد آب و تاب
مطلّا پہاڑوں کی وہ چوٹیاں
دکھاتی ہیں اس وقت کیا کیا سماں
ہرے نخل ان پر زرافشاں کرن
شعاعوں کی وہ کونپلوں کی پھبن
وہ سرسبز پودے طراوت بھرے
وہ شفاف چشمے لطافت بھرے
وہ شبنم کی دھوئی ہری ٹہنیاں
زمرّد کی وہ قدرتی کلغیاں
وہ پانی کا جھرنا وہ چاندی کے تار
وہ شیشے کی چادر وہ صاف آبشار
سر شاخ پھولوں کا گہنا کہیں
گلے مل کے نہروں کا بہنا کہیں

کہیں لالۂ سرخ ساغر بدوش
کہیں نرگس مست حیرت فروش

وہ نکھرا ہوا چہرۂ نونہال
وہ بکھرے ہوئے سنبل تر کے بال

کہیں پھول پھولے کہیں مرغزار
ریاحین خودرو کہیں بے شمار

وہ گنجان شاخیں شجر سایہ دار
پہاڑوں کے دامن میں وہ سبزہ زار

جما سرو کوہی کا دنگل کہیں
چرندوں کے جنگل میں منگل کہیں

کہیں طائران سحر نغمہ زن
کہیں چوکڑی بھر رہے ہیں ہرن

کہیں غول کے غول رعنا غزال
پرے کے پرے مرغ یاقوت بال

پرندوں کا جھرمٹ برنگ سحاب
کہیں جھنڈ چڑیوں کا بالائے آب

وہ دریا کا موجیں کہیں مارنا
کچھاروں میں شیروں کا ہنکارنا

کہیں غار میں جاگزیں تیندوے
کہیں کھو میں بیٹھے ہوئے اژدہے

درندوں کا جنگل میں وہ گھومنا
کہیں ہاتھیوں کا کھڑے جھومنا

کہیں گھاٹیوں پر درندوں کا زور
کہیں ڈالیوں پر پرندوں کا شور

وہ گلوں کا چرنا چراگاہ میں
بچھا سبز قالین ہر راہ میں

وہ کیلے کا جنگل وہ آب رواں
ترائی میں لاکھوں جڑی بوٹیاں

چٹانوں پہ وہ چادر آب صاف
ہو چاندی کے تیر کا جیسے غلاف

سلیں سنگِ مرمر کی باآب و تاب
دکھانے لگیں پرتوِ آفتاب

بے نظیر

# ۷۔ گلگشتِ چمن

جو راہی ہوا کاروانِ نجوم
ہوئی آمدِ مہرِ تاباں کی دھوم

شفق میں چمکنے لگی وہ کرن
سنہری ہوئی سقفِ چرخِ کہن

جواہر اٹھی بسترِ ناز سے
جگایا اُسے حسنِ انداز سے

ہے نقشِ سلیماں یہاں ایک باغ
کہ رضواں کا جس سے ہو تازہ دماغ

کھلے ہیں ہزاروں طرح کے گلاب
وہاں اور پھولوں کا پھر کیا حساب

چہکتے ہیں کیا بلبلِ خوشنوا
سہانا یہی وقت ہے سیر کا

کہا شہ نے بہتر ہے چلیے ابھی
وہیں چل کے بہلائیں کچھ دیر جی

یہ کہہ کر اٹھے دونوں وہ بامراد
چلے جانبِ باغ مینو سواد

ابھی ہیں وہ گو کچھ گلستاں سے دور
لگا کھینچنے دل کو لحنِ طیور

جو پہنچا درِ باغ تک وہ نگار
قدم لینے دوڑی نسیمِ بہار

دعائیں لگے دینے برگِ چمن گئی لوٹ پاؤں پہ شاخِ سمن

ہرا فرش سبزہ بچھانے لگا قدم سر پہ جادو اٹھانے لگا

پھرے گرد آ آ کے مُرغ ہوا بلائیں لگی لینے موجِ صبا

روش خاکساری دکھانے لگی کہیں نرگس آنکھیں بچھانے لگی

پڑھا دیکھ کر بلبلوں نے درود ہلانے لگی مورچھل شاخِ عود

خوشی سے شگفتہ ہوا روئے گُل بڑھی عطر داں لیکے خوشبوئے گل

جھکا کر سر گیسوئے پُرشکن لگا جھاڑنے سنبل تر چمن

بچھانے لگی صبح کافور ناب چھڑکنے لگی شبنمِ گل گلاب

بڑھا پیشوائی کو جوشِ نمو چلی رکھ کے سر خاک پر آبِ جو

جھکی شاخِ گل رسمِ تسلیم کو اٹھے سرو شمشاد تعظیم کو

زرِ گل کیا باغباں نے نثار تصدق ہوئی نو عروسِ بہار

جما خوب گلشن میں دربارِ عیش
دیا نذر قدرت نے گلزارِ عیش

بے نظیر

# ۸- صبح بہار

اللہ اللہ لطف صبح بہار — اک عجیب کش مکش میں ہے گلزار
پھر رہی ہے نسیم اٹھلاتی — اس طرف آتی اس طرف جاتی
کبھی پھولوں کو چھیڑ آتی ہے — کبھی غنچوں کو جا ہنساتی ہے
کبھی شاخوں کو جا ہلا آئی — گل کو جھولا کبھی جھلا آئی
سبز پتوں پہ قطرے شبنم کے — نظر آتے ہیں صاف موتی سے
نیم وا ہے ابھی کلی کوئی — اور کوئی کھل کے پھول بن بیٹھی
ابتدا میں وہ باہمی الجھاؤ — ایک کا دوسرے کے ساتھ لگاؤ
پھر وہ کھلنے کا خوش نما منظر — پھیلنا پنکھڑی کا تھم تھم کر
بلبلیں چہچہے سناتی ہیں — چڑیاں آپس میں نغمے گاتی ہیں

الغرض ہے عجب سماں ہادی
کیا ہو تعریف اسکی قدرت کی

# ۹۔ صبحِ چمن

دل نے چاہا باغ میں چل کر — دیکھیں قدرتِ حق کے منظر
صحنِ چمن میں جس دم پہنچا — عجب وہاں کا نقشا دیکھا
بادِ بہاری ٹھنڈی ٹھنڈی — پھولوں کی خوشبو سے لدی تھی
چھوٹے چھوٹے گلوں کے تختے — صحنِ چمن میں کھلے ہوئے تھے
دیکھ کے قدرت کی گلکاری — وجد میں تھی خود بادِ بہاری
پتوں پر شبنم کے قطرے — گویا موتی ٹکے ہوئے تھے
سطحِ چمن پر سبزہ کیا تھا — مخمل کا ایک فرش بچھا تھا
ہاتھ میں تھا لالہ کے ساغر — مست نسیم تھی اس کو پی کر
ایک طرف نرگس متوالی — کسی کا رستہ دیکھ رہی تھی
محوِ مسرت شہد کی مکھی — لب پھولوں کے چوس رہی تھی

صحنِ گلستاں باغِ ارم تھا
اللہ اللہ کیا عالم تھا

# ۱۰۔ صبح چمن

ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا چمن میں ڈال رہی ہے جان سی تن میں
باغ کا عالم دیکھئے کیا ہے صحن چمن کیا خوب سجا ہے
قطرے نہیں شبنم کے پڑے ہیں پتوں پہ گویا موتی جڑے ہیں
پٹری ۔ پٹری ۔ کیاری ۔ کیاری ستھری ستھری پیاری پیاری
جوہی چنبیلی ۔ سیوتی ۔ بیلا سیب بہی ۔ خوبانی کیلا
اس دم جتنا ملک زمیں ہے شبنم کے سب زیر نگیں ہے
مہک رہا ہے گلشن سارا بکھرا ہے گویا عنبر سارا
بادِ سحر ہے جھونکا دیتی ڈالی زمیں کا ہے بوسہ لیتی
ڈالی ڈالی ہری بھری ہے بوٹا بوٹا ہے یا سبز پری ہے
ٹہنی ٹہنی پر ہے پرندا
گاتا گیت ثنائے خدا کا

سید علمدار حسین

# ۱۱۔ بندرابن کی صبح

آثار عیاں ہوئے سحر کے — ساماں ہونے لگے سفر کے

ہل چل میں ہے کاروانِ انجم — مغرب کو چلا نشانِ انجم

وہ شب کا سیاہ شامیانہ — اب لے کے قمر ہوا روانہ

تارے سب ایک ایک کر کے

آگے پیچھے چلے قمر کے

مشرق میں ہے نور ہلکا ہلکا — طلعت کا ظہور ہلکا ہلکا

صبح بن کر عروسِ تازہ — آئی مل کر شفق کا غازہ

آئی اور کس ادا سے آئی — شانوں پر کاکلیں ملائی

چہرہ اس کا وہ یعنی خورشید — بے پردہ عدوے حسرت دید

ہر چیز کو پرتو سحر سے

قدرت نے رنگائے رنگ زر سے

جمنا ابھی خواب سے اٹھی ہے — پیدا اُبشرے سے تازگی ہے

کرنیں جمنا سے کھیلتی ہیں — ظلمت کو پرے ڈھکیلتی ہیں

ہے محو خرام ناز جمنا | عشاق کی دلنواز جمنا
ساحل پر دوب دب پر اوس | مخمل تو ہے دوب اور گہر اوس
جمنا کا لباس مخملی ہے | اور موتیوں سے لدی کھڑی ہے
جنگل کے وہ پھول آہ خود رو | بھینی بھینی وہ ان کی خوشبو
دھیمے دھیمے صبا کے جھونکے | انداز خرام وہ گلوں سے
طائر ہر سمت نغمہ زن ہیں | یہ مطرب محفل چمن ہیں
ہر چند ہے دل پذیر جمنا | کب دل کو مگر یہاں ہے تھمنا
جمنا سے نہیں ہے کام ہم کو | ہے ذوق لقائے شام ہم کو

مل جائے ہمیں کہیں کنہیا
آرام دل حزیں کنہیا

محروم

## ۱۲۔ صبح بنارس

سہانی ہے کس درجہ تاروں کی چھاؤں | ٹہلنے کی خاطر مچلتے ہیں پاؤں
بچھائے ہوئے مرگ چھالے فقیر | لب نہر تڑکے سے ہیں جائے گیر

وہ جوگی بھی دھونی رمائے ہوئے
ہیں پوجے میں آسن جمائے ہوئے

وہ سیلے وہ جوڑے چمکتے ہوئے
وہ کانوں میں مندرے لٹکتے ہوئے

وہ گھنٹی بجاتے ہوئے برہمن
ہیں بت خانوں میں کس طرح نعرہ زن

نہانے کو وہ نازنینانِ شہر
چلی آتی ہیں کس طرح سوئے نہر

وہ تھالی میں سیندور چندن لئے
کوئی آرہا ہے عجب آن سے

بنارس کی وہ ریشمی ساڑیاں
وہ گھونگٹ لٹکتا ہوا الاماں

ہر اک کی نئی دھج نیا ڈھنگ ہے
لب گنگ اس وقت کیا رنگ ہے

نزاکت سے کوئی لچکتی ہوئی
ادھر آرہی ہے جھجکتی ہوئی

جو اشنان کرتی ہے وہ اک پری
ہے اس کی نظر کیا ہی جادو بھری

جو الٹے ہے گھونگٹ کو وہ اک حسیں
ہے کس درجہ اس گل کی ساری مہیں

جو پیش نظر وہ پری زاد ہے
عجب اس کا حسن خداداد ہے

وہ آتی ہے جو مسکراتی ہوئی
قیامت کا چھل بل دکھاتی ہوئی

جسے دیکھئے وہ پری حور ہے
نہ سنبھلے اگر قلب۔ معذور ہے

جو چھپ چھپ کے وہ دیکھتی ہے ادھر
چبھوتی ہے در پردہ سو نیشتر

نہا کر جو نکلی ہے وہ سیم تن
ہوئی بھیگ کر ساری جزو بدن

وہ آنچل سے چہرہ چھپائے ہوئے نگاہیں کسی سے لڑائے ہوئے

وہ آتی ہے اک شوخ رنگیں لباس کہ ہر فعل جس کا محبت اساس

وہ گل ناز سے آرہی ہے ادھر چلے جیسے اٹھلا کے بادِ سحر

وہ ہر بار ٹھکرا کے سیڑھی کوئی سناتی ہے جھنکار پازیب کی

نہائے ہوئے وہ جو آتا ہے غول غضب کے سب اعضا ہیں انکے سڈول

وہ بھیگے ہوئے بال بکھرے ہوئے وہ چہرے بہت صاف نکھرے ہوئے

کسی کا وہ گورا چھریرا بدن کوئی دھان پان اور رشک سمن

کوئی زلف ڈالے ہوئے دوش پر کسی کی نزاکت سے دہری کمر

کسی کا وہ اترا کے چلنا کہیں کسی کا وہ گر کر سنبھلنا کہیں

بہت شوخ و مغرور ظاہر میں سب لدیں سر سے پا تک جواہر میں سب

کوئی لو لگائے خدا کی طرف نگاہیں جھکیں پشتِ پا کی طرف

کٹوری میں کوئی لیئے پھول پان کھڑی ہے وہ مندر میں مندر کی جان

کسی کا حیا سے سر پاک خم کہ عصمت بھی کھائے اسی کی قسم

چترنی کوئی تو کوئی پدمنی کوئی ان میں رادھا کوئی جانکی

مہادیو کو جل چڑھا کر تمام چلی جاتی ہیں اپنے گھر شاد کام

## ۱۳ شام اودھ

ہوا چوک کی سمت پہلے گزار — تو دیکھا بہ رنگ عروس بہار

چپ و راست آراستہ ہر دکان — ٹہلتے ہیں سرمست کیا کیا جوان

عمائد بھی کچھ شہر کے ذی وقار — چلے جا رہے ہیں فٹن پر سوار

بہت گل رخوں کو بٹھلائے ہوئے — وہ جاتے ہیں وگنٹ اڑائے ہوئے

وہ پھولوں کی کلغی لگائے ہوئے — نزاکت سے چابک اٹھائے ہوئے

نظر آتی ہے شانِ حسن آفریں — ہوا کھانے نکلے ہیں کیا کیا حسیں

حسینوں کا جھرمٹ جدھر دیکھیے — نظر کو یہ حیرت کدھر دیکھیے

بسا عطر میں یہ ہر اک کا لباس — معطر ہو جس سے دماغ قیاس

کھڑے ہیں وہ مالی ادھر بے شمار — لیے کامنی اور سیوتی کے ہار

تماشائیوں کا ہے یہ ازدحام

کہ چھلتے ہیں کاندھوں سے کاندھے تمام

بے نظیر

# پُل پر شام تنہائی

ہے پل پہ عجیب لطف دیکھو
منہ جانب غرب کرکے بیٹھو

سورج ہے غروب ہوتا جاتا
عالم پہ سکوت سا ہے چھاتا

موجوں سے نسیم کھیلتی ہے
ٹھکراتی اور ڈھکیلتی ہے

پانی کی بچھی ہوئی ہے چادر
نقش بکھر رہا ہے اس پر

گردوں پہ ہیں رنگ کیسے کیسے
پھیکے اور شوخ بھاری ہلکے

ہر رنگ میں اک نئی ادا ہے
گلزار فلک پر کھل رہا ہے

پانی جو افق سے جا ملا ہے
نظارہ عجیب ہو رہا ہے

اک غم زدہ اک طرف ہے بیٹھا
حیرت سے ہے دیکھتا تماشا

خاطر میں خیال ہے کسی کا
نظروں میں جمال ہے کسی کا

فرقت کی ہے چوٹ اس کے دل پر
آنکھوں کو تلاش روئے دلبر

حسرتؔ

## ۱۵۔ جنگل کی چاندنی رات

وہ سنسان جنگل وہ نورِ قمر — وہ براق سا ہر طرف دشت و در

وہ اجلا سا میداں چمکتی سی ریت — اُگا نور سے چاند تاروں کا کھیت

درختوں کے پتے چمکتے ہوئے — خس و خار سارے جھلکتے ہوئے

درختوں کے سایہ سے مہ کا ظہور — گرے جیسے چھلنی سے چھن چھن کے نور

نظر جو کہ پڑتی تھی بوٹی جڑی — سو وہ عالم وجد میں تھی کھڑی

درختوں سے لگ لگ کے بادِ صبا

لگی بولنے وجد میں واہ واہ

میر حسن

## ۱۶۔ بندھیاچل کی چاندنی رات

چاندنی رات اور بندھیاچل کا جنگل پر فضا — مالوے کی شب کہ گرما میں بھی سرد اس کی ہوا

چاندنی کا صاف ستھرا فرش صحنِ کوہ پر — سایۂ اشجار سے چھٹکے ہوئے اس پر شجر

چاندنی کے پھول روشن چاندنی کے نور سے — چاندنی ایسی کہ تم پتوں کو گن لو دور سے

گر رہا ہے کوہ پر جھرنوں سے پانی جابجا
دے رہی ہے لطف نہروں کی روانی جابجا

چاندنی کے نور سے شفاف نہروں کی چمک
چاند کے پرتو سے ان نہروں میں لہروں کی چمک

برگ برگ نخل کو جنبش میں لاتی ہے ہوا
ڈالیوں کو دے کے جھٹکے پھل گراتی ہے ہوا

پھول پھل سب ہل رہے ہیں وجد میں آئے ہوئے
پیڑ جتنے ہیں کھڑے ہیں ہاتھ پھیلائے ہوئے

سبز سبزہ جابجا ہے۔ لال لالہ جابجا
ان سے پتھر بھی عیاں ہے کالا کالا جابجا

جابجا پھولوں کے غنچے جابجا بیلوں کی جال
جابجا کھولے ہیں برگد کی جٹائیں اپنے بال

وہ پپیہے کی صدا جو کہہ رہا ہے "پی کہاں"
کوئل اب بولی۔ خدا جانے یہ اب تک تھی کہاں

ہاں میں سمجھا ہو گی یہ آموں کے باغوں میں کہیں
اس دم آنکلی مگر جنگل سے لطف اس کو نہیں

کوئی نیچی، کوئی اونچی۔ ہر پہاڑی مختلف
شکل میں پھیلاؤ میں جھاڑی سے جھاڑی مختلف

شپر اڑتے پھرتے ہیں پیڑوں پہ پھل کھاتے ہوئے
جا رہے ہیں راق اڑتے اور بل کھاتے ہوئے

وہ ادھر سرخاب پانی میں پڑے ہیں دیکھنا
وہ کنارے پر تنے سارس کھڑے ہیں دیکھنا

گونج اٹھتا ہے پہاڑ ان سارسوں کے شور سے
تھوڑی تھوڑی دیر میں لو اُٹھتے ہیں کس زور سے

جانور جنگل میں آتے ہیں نظر پھرتے ہوئے
پنچھی کھانے کو ثمر دیکھے جہاں گرتے ہوئے

پیتے ہیں چشموں کا پانی لیکن اندیشہ کے ساتھ
خوف ہے اُن کو کہ پڑ جائیں نہ یہ شیروں کے ہاتھ

ہیں ستارے تو بہت لیکن درخشاں چند ہیں
چاندنی کے نور کی چادریں پنہاں چند ہیں

نیلگوں رنگِ سما اس پر ستارے جلوہ گر
جیسے آئیں بلبلے جمنا کے پانی پر نظر

چاند پھرتا ہے زمیں کے گرد کس انداز سے
کوئی خوش رو جس طرح ٹہلے ادا سے ناز سے

ہے زمیں سے اس لئے گو فاصلے پر ہٹ گیا
یہ زمیں کے دل کا ٹکڑا ہی تو ہے جو کٹ گیا

کون گھر جائے بھلا منہ اس ہوا سے موڑ کر
میں نہیں جانے کا شوقؔ ایسی فضا کو چھوڑ کر

شوق قدوائی

# ۱۷۔ چاندنی اور خانہ باغ

نظر آئی واں چاندنی کی بہار
کہ آنکھوں نے کی خیرگی اختیار

در و بام یک لخت سارے سپید
ہر اک طاق و محراب صبح امید

بلوریں دھرے ہر طرف سنگ فرش
کہ جس سے منور رہے رنگ فرش

ہر ایک سمت واں نور کا ازدحام
لگے آئینے قدِ آدم تمام

لبالب وہ چوپڑ کی پاکیزہ نہر
پڑے چشمۂ ماہ سے جس میں لہر

لب نہر پر صاف جو غور کی
تو پٹڑی تھی وہ ایک بلّور کی

پڑے اس میں فوّارے چھٹتے ہوئے
ہوا میں وہ موتی سے لٹتے ہوئے

مقرض پڑا اس میں مقیش جو
گرا ماہ واں رشک سے پرزے ہو

لئے گود مقیش چھوٹے بڑے
ہر اک جا ستارے اڑا دیں کھڑے

غرض اپنی صورت ستاروں کو توڑ
زمیں کو فلک کا بنایا تھا جوڑ

ہوائیں وہ جگنو سے چمکیں بہم
ملیں جلوۂ مہ کو زیر قدم

فقط چاندنی میں کہاں طور یہ
کہ طرہ نہ جب تک ملے اور یہ

زمانہ درخشاں ہوا در فشاں
زمیں سے لگا تا سماں دُرفشاں

کھڑا ایک نمگیرۂ زرنگار
کہ تھے جس کے جھالر پہ موتی نثار

جڑاؤ وہ استادے الماس کے
ڈھلے ایک سانچے کے اک اس کے

کھچی ڈور ہر سمت زرتار کی
لڑی جوں کناری کی ہوں ہار کی

کہوں کیا میں جھالر کی اس کی پھبن
کہ سورج کی ہو گرد جیسے کرن

مغرق بچھی مسند اک جگمگی
کہ تھی چاندنی جس کے قدموں لگی

نہ پھولے سماتے تھے تکیے دھرے
کہ تھے وہ فقط حسن ہی سے بھرے

زمیں نور کی آسماں نور کا
جدھر دیکھو ادھر سماں نور کا

چمن سارے داؤدیوں سے بھرے
جوانانِ شبّو کے ہر جا پرے

ستاروں کا مہتاب میں حال یوں
کہ جھرنے میں پانی کے قطرے ہوں جوں

اگر کہیے سایہ اوپر آگاہ
تو ہے وہ بھی جوں سایۂ مہر و ماہ

کرے ہے نگہ جس طرف کو گزر
بجز نور آتا نہیں کچھ نظر

میر حسن

# ۱۸۔ چاندنی اور تالاب

ایک شب جو تھی چاندنی کی بہار
سیر دریا کو میں اٹھا اک بار

پھٹ گیا ابر ہٹ گیا تھا سحاب
صاف تھا مطلع شب مہتاب

تھا فلک سے زمیں تلک اک نور
نور سے تھا خلا وہ سب معمور

نور افشاں تھا چشمۂ مہتاب
نور آگیں تھا چشمۂ تالاب

تھا جہاں میں کہیں نہ گرد و غبار
ہاں مگر تھا بخاطر انجار

پہنچا آخر میں تا لب تالاب
تھا جو تالاب چادر مہتاب

سطح نوری تھا وہ ہر آئینہ
موج تالاب تھی ہر آئینہ

دیکھتا تھا قدرت حق
کہ وہ آئینہ تھا مجھے مطلق

آب اس وقت ذوق شوق میں آ
سر کو ہر سنگ پر پٹکتا تھا

موج زن تھی ہوا باوج اسد دم — وجد میں تھی ہر ایک موج اس دم
مُرغ دریا تھے ذکر میں اس کے — چشم گریاں تھی فکر میں اس کے
دو دماں کا بخار الفت تھا — دل ماہی میں خار الفت تھا
آئینہ تھی وہاں ہر ایک خزف — چشم حق بیں تھی سینہ چاک صدف

جلوہ آرا تھا عالم مہتاب
ماہ سے تا بماہی تا لاب

میر حسن

## ۱۹۔ شب تاریک

ہے وہ بھیانک رات اندھیاری — توبہ ہے اے ایزد باری
اِکّا دُکّا ہیں کچھ تارے — چھپ گئے باقی خوف کے مارے
کرتی ہے دنیا سائیں سائیں — صرف درندوں کی ہیں صدائیں
رنگ عمارت ہے یہ نرالا — جیسے پہاڑ اک کالا کالا
کوئی سواد شب کی حد ہے — گوشہ گوشہ گھر کا لحد ہے

سوچ رہا ہوں باتیں کیا کیا
دیکھ رہا ہوں نقشہ کیسا

عزیز

# ۲۰۔ جنگل کی رات

جنگل کی اندھیری رات سنسان — بادل بھی گھرا ہوا پریشان
جھونکوں میں غضب کی سنسناہٹ — شاخوں میں رگڑ بلا کی آہٹ
پیڑوں کا وہ ہولناک انداز — شیروں کی وہ خوفناک آواز
شعلوں کا وہ خود بخود بھڑکنا — پتوں کا وہ جا بجا کھڑکنا
وہ بوم کا ہو۔ وہ ہو کا عالم — وہ وہم کی صورتِ مجسّم

اے حسن وہاں بھی جلوہ گر تو
جگنو بن کر ادھر ادھر تو

شوق قدوائی

## ۲۱۔ سمندر کی رات

نصف شب اور اس پہ کالی رات
ماہ قمری کی ہے ہلالی رات

سارا عالم ہے خواب میں مدہوش
باسفورس میں ہے نرالا جوش

لہریں پانی کا راگ گاتی ہیں
موجیں اُٹھ اُٹھ کے دف بجاتی ہیں

سطحِ دریا پہ ہے ہمارا جہاز
ہے تلاطم سے محو ناز و نیاز

موجیں لوری سنا رہی ہیں اُسے
لہریں جھولا جھلا رہی ہیں اُسے

ننھے ننھے وہ خوشنما تارے
چھوٹے چھوٹے وہ دل ربا تارے

وہ ہمیں دیکھ کر ہیں دور سے خوش
ہم اندھیرے میں ان کی نور سے خوش

(ترجمہ نظم انگریزی)

محمد عبدالعزیز شوق

## ۲۲۔ جنگل کی برسات

یہ نظر فریب منظر
یہ فضائے برشگالی

یہ نسیم روح پرور
یہ گھٹائیں کالی کالی

لب جو برسنے والی

تھی حالت عجب جانِ مایوس کی  صدا جب کہ آتی تھی طاؤس کی

عجب دل پہ ہوتا تھا وحشت کا زور
منڈیروں پہ جب رقص کرتے تھے مور

مرزا شوق

## ۷۶- آرائشِ باغ

وہ گلزار بے خار نزہت سرشت  زمیں اس کی رشکِ زمینِ بہشت

کہیں لالہ و گل کہیں یاسمن  طرب خیز ہر سو بہارِ چمن

نشاط آفریں شورِ بلبل کہیں  مسرت فزا خندۂ گل کہیں

گلاب اور کیوڑے کی نہریں رواں  روش پر بچھائی ہوئی زعفراں

ملا دودھ میں مشک و عنبر کہیں  اسی سے ہے سینچی ہوئی گلزمیں

وہ چاروں طرف چادرِ آبشار  وہ فواروں کی چاندنی میں بہار

وہ ہر شاخ سرمست صہبائے عیش  کھلیں جس کے دیکھے سے گلہائے عیش

جواہر کے گملے لبِ آب جو  قرینے سے رکھے ہوئے سو بسو

کہیں ارغواں ہے کہیں موتیا  کھلے پھول ہر رنگ کے جابجا

کہیں مست کن کامنی کی شمیم کہیں عطر سا کاروان نسیم
وہ خوش رنگ پھل زینت شاخسار ہیں روشن کنول یا جواہر نگار
کہیں دانۂ رز چمکتے ہوئے ثریا سے خوشے لٹکتے ہوئے
ہر اک رنگ کے پھول پھولے ہوئے
حوادث کو یکسر بھولے ہوئے

بے نظیر

## ۷۷-باغ و بہار

باغ دیکھا - پھول دیکھے باغ کے اشجار میں
جن کو گوندھا ہے مرے تارِ نظر نے ہار میں
کنج دلچسپ - ان میں کلیوں اور پھولوں کی بہار
سر پہ سایہ اور پاؤں کے تلے ہے سبزہ زار
ہر روش کے دونوں جانب سبز مخمل کا ہے فرش
ہے نئی دوب اس سبب سے رنگ میں ہلکا ہے فرش
کھینچتی ہیں شاخوں میں کلیاں جب کھلاتی ہے ہوا
ہلتی ہیں پھولوں کی شاخیں جب ہلاتی ہے ہوا

ایک گیندا پتیاں خوش رنگ جس میں سینکڑوں
ایک گل پیش نظر ہے جس کی قسمیں سینکڑوں

پتیاں ہیں لال لال اور ان میں زیرہ زرد زرد
گرد آگ اور بیچ میں سونا ہے لیکن آگ سرد

حوض بھی نہریں بھی فواروں کا جن میں لطف ہے
بلبلے شفاف سیاروں کا جن میں لطف ہے

لڑکھڑاتی چلتی ہے ہر موج متوالے کی چال
مچھلیاں پھرتی ہیں ان میں پیاری پیاری لال لال

اس اجو سورج ڈوبتا ہے شوق اب تو گھر چلو
اس چمن سے کل کے نظارہ کا وعدہ کر چلو

شوق قدوائی

## ۷۸۔ بہار چمن

مجھ کو نہ دے ہم صفیر مژدۂ فصل بہار — آہ کہ صیاد کے دل پہ نہیں اختیار
یاد ہے وہ دن کہ جب باغ میں تھا آشیاں — آہ وہ طرف چمن اور وہ سر شاخسار

لالۂ احمر کا رنگ اور وہ سبزہ کا روپ  گوہرِ شبنم کی آب شاہدِ گل کا سنگھار
رنگِ شفق کی نمود، نورِ سحر کا ظہور  چرخ کی نیرنگیاں شام و سحر آشکار
ابرِ سیہ کا ہجوم اور وہ مینھ کا وفور  رعد کا وہ زور شور، اور وہ چمک بار بار
غنچۂ نو شگفتگی، چار طرف وہ مہک  جیسے کوئی کھول دے، نافۂ مشک تتار
گل بہ سرِ شاخسار، یوسفِ مصرِ چمن  سرو لبِ جوئبار، مثلِ خضر آبدار
باغ کی سر سبزیاں، نخل کی سیرابیاں  پھول کی شادابیاں، ابرِ بہار آبیار
موجِ ہوا سے درخت ہلتے یوں باغ میں  جیسے کہ دو سبزہ پوش لطف سے ہوں ہمکنار
دیدۂ نرگس ہے یوں شاہدِ گل کی طرف  جیسے کوئی منتظر، محوِ تماشائے یار
باغ میں گلچیں کو دخل اور نہ صیاد کو  رحمتِ پروردگار، چار طرف تھی حصار
ہم سے نہ تھا باغباں، برسرِ کین و فساد  اپنی طرف سے نہ تھا۔ دل میں کچھ اس کے غبار
وہ زرِ گل کی دمک جس پہ ہو کندن فدا  قطرۂ شبنم کی آب جس پہ ہو گوہر نثار
طبع کی صنعت گری، پر نہ ہوا فوق کچھ  سونے کا زیور بہت، لائے بنا کر سنار
لالۂ احمر تھا وہ، یا کہ عقیقِ یمن  موتیا کی تھی کلی، یا کہ درِ شاہوار
دیکھ کے یہ رنگ ڈھنگ، کہنے لگے جوہری  گل ہے ہر اک زرنگار، باغ جواہر نگار
نور کا تڑکا ہوا، اور یہ عالم ہوا  آئی نسیمِ سحر، باغ میں مستانہ وار

آئی نسیم سحر، باغ کو جنبش ہوئی
ہلنے لگے سب درخت، گرنے لگے برگ و بار

یوں دہن غنچہ سے قطرۂ شبنم گرے
دودھ اگلنے لگے، جیسے کوئی شیر خوار

آئی کسی شاخ سے، ایسی سریلی صدا
جیسے بجائے کہیں، بین کوئی بین کار

بھیر دیں اڑنے لگی، باغ میں چاروں طرف
تانیں اڑانے لگے، اونچے سروں میں ہزار

جنبش باد سحر، پھونک دے سارا چمن
ہر طرف اڑنے لگے آتش گل سے شرار

جمع کئے صبح نے ایک ہی جا نار و نور
پرتو خور محض نور، آتش گل محض نار

چشمۂ خورشید سے، نور برسنے لگا
آتش گل سے ادھر بن کے اٹھا اک غبار

سرد ہوا میں ہوئے جب کہ بخارات جمع
پھر تو دھواں دھار مینہ پڑنے لگا ایک بار

وہ چمن اور آب جو اور وہ ابر سیاہ
روم و حلب پر محیط ہے سیہ زنگبار

مینہ کے برس جانے سے دھوئے گئے سب درخت
نام کو بھی باغ میں، اب نہیں گرد و غبار

شاخ پر اس طرح سے، شاہد گل جلوہ گر
جیسے زمرد کے تخت، پر ہو کوئی شہریار

ایک طرف نسترن، ایک طرف یاسمن
ایک طرف ارغواں، سارے ہیں خدمت گزار

اور بھی خادم کئی سامنے موجود ہیں
جن کو اشارے کئے چلتے ہیں سب کاروبار

ہے کوئی زریں کمر، اور کوئی زریں کلاہ
ہے کوئی سیمیں بدن اور کوئی سیمیں عذار

لالہ و گل کی نمود، کب ہے لب آب جو
آئینے میں دیکھتا، ہے چمن اپنی بہار

شاخ سے اکثر گرے پھول مہکتے ہوئے
نہر کا پانی تمام، ہو گیا عطرِ بہار

بحرِ ظلمات میں سبز پری غوطہ زن
عکس ہے شمشاد کا، نہر میں یوں آشکار

چار گھڑی دن رہے، کا وہ سہانا سماں
شام اودھ شگفتہ، صبح بنارس نثار

موج ہوا سرد سرد، رنگ گلِ سرخ کا
نشترِ مژگاں سے تیز باغ کا ہر ایک خار

عارض گلگوں سے شوخ رنگ گلِ سرخ کا
نشترِ مژگاں سے تیز، باغ کا ہر ایک خار

دھوپ کی زردی کا رنگ گنبد نیلی کا رنگ
دونوں ملے اس طرح، سبزہ ہوا آشکار

سایہ درختوں کا یوں، صفحۂ گلزار پر
جس سے کہ عکس شبیہ، باغ کی ہو شرمسار

عکس فگن ہو کے شاخ، دے یہ نظر کو فریب
دیدۂ نرگس میں ہے، سرمۂ دنبالہ دار

گرتے ہیں یوں شاخ سے پھول علی الاتصال
تارِ نظر سے نگاہ، گوندھ لے پھولوں کا ہار

دیکھ کے گلنار کو، کہنے لگا باغباں
پھولوں کا گہنا پہن، کر نکل آئی بہار

برگ ہر اک سبز سبز، پھول ہر اک سرخ سرخ
مرغ چمن شاخ شاخ، چہچہہ زن بار بار

مرغ چمن مل کے سب، نغمہ سرا جس طرح
کوک دے ارگن کوئی، اور الاپے بہار

سامنے ہے مہر و مہ، دیکھئے صنعِ الٰہ
جیسے دو آئینہ رو، ہوئیں کسی جا دوچار

ایک کو سکتہ سا ہے، ایک کو حیرت سی ہے
دیکھ کے ایک ایک کو، دونوں ہیں آئینہ وار

ایک کا منہ زرد ہے، ایک ہے بے نور سا
دیکھ کے گل کا سنگھار، اور چمن کا نکھار

رنگِ گلِ نیلوفر، گنبدِ نیلوفری  
دیکھ کے گردش میں ہے جیسے کوئی بیقرار

صبح کا عالم کچھ اور، شام کا عالم کچھ اور  
صبح ہے کافور بیز، اور شب مشکبار

صبح سنہری ورق، شام روپہلی ورق  
فیضِ مہ و آفتاب، شام و سحر آشکار

رات کی وہ چاندنی، اور وہ گلِ چاندنی  
جس سے شبِ ماہ کی، ہوتی ہے دونی بہار

دیکھ کے گلِ چاندنی، ہوتا ہے سب کو یقین  
چادرِ مہتاب سے، کترے ہیں گل بے شمار

کرمکِ شب تاب کا، ہے یہ چمن میں ہجوم  
تاروں بھری رات بھی جس سے کہ ہو شرمسار

ہے گلِ شبّو کی شاخ، شمعِ شب افروزِ باغ  
اور یہ اس شمع کے، گرد ہیں پروانہ وار

باغ میں دیکھو جہاں ان کی چمک ہے عیاں  
آتشِ گل سے مگر، اڑتے ہیں پیہم شرار

ہے وسطِ گل میں یہ، ان کے سبب سے ظہور  
دائرے ہیں جیسے ہو، مرکزِ گل آشکار

بسکہ ہر اک برگ پر، آگ سی ہے اک لگی  
ہوتا ہے ہر نخل پر، سب کو گمانِ چنار

سارے چمن میں یہی، سرو و سمن میں یہی  
دیدۂ نرگس میں نور، آتشِ گل میں شرار

رات کی خاموشیاں، رات کی تاریکیاں  
رات کی وہ راحتیں، صبح کا وہ انتظار

باغ کی آرائشیں، باغ کی زیبائشیں  
موجِ ہوا تازہ کار، رنگِ شفق غازہ دار

نکہتِ گل عنبر بیز، آتشِ گل مشک بیز  
نکہتِ گل عطر بار، آتشِ گل شعلہ بار

بوئے گل عنبر سرشت، سایۂ گل مشک ناب  
سنبلِ پیچاں کے پیچ، نافۂ مشک تتار

طبع چمن عطر ساز، موج ہوا کار ساز — غالیہ مشک و عود، مجمر و دود بخار
دیکھئے جس نخل کو، باغ میں ہے بامراد — طفل شگوفہ کو سب، کہتے ہیں ہی ہونہار
باغ کی کیفیتیں، دیکھ کے ہیں وجد میں — چرخ و مہ و آفتاب، انجم و لیل و نہار

فرش سے تا عرش جو شے ہے وہ حیران ہے
قابلِ نظارہ ہے، قدرت پروردگار

رسوا

# ۷۹ بہارِ چمن

آسماں پر تھی شفق چھائی ہوئی — ہو گیا تھا وقت بالکل شام کا
ہر طرف تھا قدرت حق کا ظہور — ہر طرف تھا ڈھیر پھولوں کا لگا
تھا کسی گوشہ میں داؤدی کا زور — تھا کہیں گملوں میں دربنیا کھلا
ایک طرف تھی لسٹر شیم کی بہار — ایک جانب دیدۂ نرگس تھا وا
جس قدر دنیا میں ہو سکتے ہیں رنگ — فصل گل نے کر دیا تھا ایک جا
دیکھ کر قدرت کی یہ رنگینیاں — دل میں ہر چڑیا کے تھا اک ولولا
چہلیں کرتی پھر رہی تھیں ہر طرف — ایک جا چپ بیٹھنا دشوار تھا

کہہ رہی تھیں قمریاں حق سرہٗ — پی کہاں کی تھی پپیہوں کی صدا

نالۂ دل دوز کوئل کا کہیں — سن کے تھا بیتاب قلب مبتلا

گل پہ صدقے ہو رہی تھیں بلبلیں — اُڑ رہا تھا کامرانی کا مزا

بے قرار آرزو ہو کر کہیں — گا رہی تھی طوطئ شیریں نوا

پھر رہے تھے مست بھونرے ہر طرف — آ رہی تھی بھنبھناہٹ کی صدا

پھولوں کو گھیرے ہوئے ہر سمت سے — تیلیوں کا خوبصورت جھنڈ تھا

دیکھ کر قدرت کی یہ صناعیاں

بحر حیرت میں تھا میں ڈوبا ہوا

ناگہاں دیکھا کہ تھوڑی دور پر — ایک ٹکڑا لان کا تھا خوشنما

اس کی سبزی کی میں حالت کیا کہوں — فرش مخمل کو بھی اس پر رشک تھا

ایک کرسی پر درختوں کے قریب — ایک بت خورشید و شیریں ادا

جلوہ آرا تھی عجب انداز سے — اللہ اللہ حسن کا کیا رعب تھا

جسم پر ساڑی تھی دھانی رنگ کی — ریشمی فیتہ تھا گرد اس کے لگا

سادگی میں اس کے تھے لاکھوں بناؤ — کوئی زیور جسم پر بھاری نہ تھا

ناک میں تھی خوشنما ہلکی سی کیل — کان میں تھا صرف ایک بندا پڑا

تھیں کلائی میں سنہری چوڑیاں
موتیوں کا اک گلے میں ہار تھا
رنگ رخساروں کا اس کے کیا کہوں
تھا صباحت میں ملاحت کا مزا
بائیں رُخ پر اس کے اک چھوٹا سا تل
کر رہا تھا کام بالکل سحر کا
سو تواں تھی ناک پتلے نیلے ہونٹ
تھی لڑی موتی کی دانتوں پر فدا
گا رہی تھی کچھ دبی آواز میں
جس کی لے میں تھا عجب جادو بھرا

دیکھکر ہادی یہ حسن و سادگی
شوق کا میرے عجب عالم ہوا

ھادی

## ۸۰۔ دھان کے کھیت

اے تختۂ دلکش تری رنگت یہ ہری ہے
یا قاف کے پردے میں کوئی سبز پری ہے
مخمل کا کوئی فرش مُکلّف یہ بچھا ہے
یا قدرت صانع کی انوکھی یہ دری ہے
دیکھے ہیں چمن بیسیوں گلزار ہزاروں
پر تازگی ایسی نہ یہ خوبی نہ تری ہے
آجاتی ہے جس وقت نسیم صحت افزا
جنبش وہ تری در خور غائر نظری ہے
کیا شان ٹپکتی ہے ترے حسن سے اس دم
کیا لہر سے پیدا تری آب خضری ہے

نزہت ہی تری تازگی چشم تمنا
گودی تری گلہائے مقاصد بھری ہے

ہنسنے کیلئے دھان کی کھیتی ہے ترا نام
خرمن میں نہاں تیرے صد سودہ گری ہے

خشکی ہے تری قہر الٰہی کی علامت
افلاس ہی ادبار ہے دریوزہ گری ہے

شہاب الدین خاں

## ۸۱ کنج عزلت

دنیا کی محفلوں سے اکتا گیا ہوں یارب
کیا لطف انجمن کا جب دل ہی بجھ گیا ہو

شورش سے بھاگتا ہوں دل ڈھونڈتا ہے میرا
ایسا سکوت جس پر تقریر بھی فدا ہو

مرتا ہوں خامشی پر یہ آرزو ہے میری
دامان کوہ میں اک چھوٹا سا جھونپڑا ہو

لذت سرود کی ہو چڑیوں کے چہچہے میں
چشمے کی شورشوں میں باجا سا بج رہا ہو

آغوش میں زمیں کے سویا ہوا ہو سبزہ
پھر پھر کے جھاڑیوں میں پانی چمک رہا ہو

گل کی کلی چٹک کر پیغام دے کسی کا
ساغر ذرا سا گویا مجھ کو جہاں نما ہو

صف باندھے دونوں جانب بوٹے ہرے ہرے ہوں
ندی کا صاف پانی تصویر لے رہا ہو

ہو دل فریب ایسا کہسار کا نظارہ
پانی بھی موج بن کر اٹھ اٹھ کے دیکھتا ہو

مہندی لگائے سورج جب شام کی دلہن کو — سرخی لیے سنہری ہر پھول کی قبا ہو

راتوں کو چلنے والے رہ جائیں تھک کے جس دم — امید ان کی میرا ٹوٹا ہوا دیا ہو

پچھلے پہر کی کوئل وہ صبح کی موذن — میں اس کا ہمنوا ہوں وہ میری ہمنوا ہو

کانوں پہ ہو نہ میرے دیر و حرم کا احساں — روزن ہی جھونپڑی کا مجھ کو سحر نما ہو

پھولوں کو آئے جس دم شبنم وضو کرانے — رونا میرا وضو ہو نالہ میرا دعا ہو

دل کھول کر بہاؤں اپنے وطن پہ آنسو — سرسبز جن کی نم سے بوٹا امید کا ہو

اس خامشی میں جائیں اتنے بلند نالے — تاروں کے قافلے کو میری صدا درا ہو

ہر درد مند دل کو رونا مرا رلا دے
بے ہوش جو پڑے ہیں شاید انھیں جگا دے

اقبال

## ۸۲۔ سکون

دل صافی پہ ہوا ہے مہر خدا کی رحمت — میں نے محسوس کیا ہے بہت آرام یہاں

گوشۂ عافیت اس کو کہیں تو زیبا ہے — کیسی تسکین کا ہے کیسے سکوں کا یہ مکاں

جس طرح شہر سے کچھ دور کوئی مندر ہو — شارع عام سے ہٹ کر کہ نہ ہو بھیڑ جہاں

کوئی جائے بھی جو اس جا تو ارادہ کر کے
یہ نہ ہو ہر کس و ناکس ہو وہاں گشت کناں

جائے تنہا ہو، مکاں گوشۂ عزلت سا ہو
جس طرف دیکھو نظر آئے خموشی کا سماں

سایہ افگن ہو کہن سال درخت اس جا پر
ایسی ٹھنڈک ہو کہ بس آئے وہاں جان میں جاں

صحن میں آبِ مصفا کا بڑا حوض بھی ہو
اور وہ ایسا ہو ممکن کہ نہ ہو جس کا بیاں

گرد میں ہوں روشیں بیش بہا پتھر کی
صاف ایسی کہ نہ تنکا بھی نظر آئے وہاں

سامنے آنکھ کے مندر کا ہو برجِ سنگی
جس کی تعمیر کو برسوں ہوئے ہوں یا صدیاں

غرض ایسا ہو مکاں اور تو وہاں بیٹھا ہو
اور خموشی و سکوں چار طرف سے ہو عیاں

تو وہاں بیٹھا ہو آرام سے اور تیرے سوا
آدمی زاد کا کوسوں نہ نظر آئے نشاں

دیکھ کر آنکھ میں ہو نور طبیعت میں سرور
تو یہ سمجھے کہ زمیں پر ہے یہی باغ جناں

ہے یہی حال جو دیکھو تو دل صافی کا
وہی تسکین و سکوں اور وہی راحت ہے یہاں

وہی ٹھنڈک ہے وہی نور و سرورِ موفور
ہے یہاں بھی وہی تسکین و خموشی کا سماں

میں یہاں بیٹھ کے اے مہر مزے لیتا ہوں
اور سمجھتا ہوں زمیں پر ہے یہی باغ جناں

مہر

# ۸۳۔ دہلی کے کھنڈر

جدھر دیکھو ادھر ویرانہ ہی ویرانہ پاتے ہیں
عجب اک ہو کا عالم ہے جہاں اوسان جاتے ہیں
عجب عبرت فزا نظارہ ہے گورِ غریباں کا
نشانِ نیست اِن کے ٹھوکروں میں ملتے جاتے ہیں
شکستہ قبریں کچھ ہیں اور گڑھے دو چار باقی ہیں
جو اپنا خندۂ دنداں نما ہم کو دکھاتے ہیں
پڑے پھرتے ہیں دہقاں بے تکلف جن کی قبروں پر
وہ آغوشِ لحد میں بے خبر آرام پاتے ہیں
پڑے ہیں دور آبادی سے وہ اس کس مپرسی میں
ہم ان کی بیکسی پر یوں کھڑے آنسو بہاتے ہیں
یہی ہیں جو چراغِ خانہ تھے اور بزمِ محفل تھے
اب اس شہرِ خموشاں میں انھیں بے یار پاتے ہیں

وہ دن بھی تھے کہ ان کی بزم میں نقارے بجتے تھے
مگر اب بوم ان کی قبر پہ نوبت بجاتے ہیں

کہیں حسرت کہیں شوکت کہیں غفلت برستی ہے
نشانِ رفتگاں. خاموش افسانے سناتے ہیں

یہ سناٹا، یہ قبریں اور یہ میداں کہہ رہے ہیں کچھ
سنو. سب بے ثباتی کے سریلے راگ گاتے ہیں

یہ دنیا چند روزہ ہے مزے بھی چند روزہ ہیں
غرور و نخوت و دولت بھلا کس کام آتے ہیں

اٹھو اے سونے والو بادۂ غفلت کے سرشارو
ذرا آنکھیں تو کھولو. دیکھو تم کو کیوں جگاتے ہیں

زباں خاموش کیوں ہے کچھ تو بولو کون تھے کیا تھے
کچھ اپنی تم کہو ہم سے. کچھ اپنی ہم سناتے ہیں

نہیں اٹھتے. نہیں سنتے. الٰہی کیا قیامت ہے
یہ کیسے سنگدل ہیں. اس طرح سے دل دکھاتے ہیں

بھلی معلوم ہوتی ہے تمہاری شان گمنامی
عدم کے رہنے والو تم سے ملنے ہم بھی آتے ہیں

محمد انعام الحق

# ۸۴۔ اکبر آباد

شہر سخن میں اب جو ملا ہے مجھے مکاں	کیوں کر نہ اپنے شہر کی خوبی کروں بیاں
دیکھی ہیں آگرہ میں بہت ہم نے خوبیاں	ہر وقت اس سے شاد رہے ہیں جہاں تہاں
رکھیو الٰہی اس کو تو آباد جاوداں

ہر صبح اس کی رکھتی ہے وہ نور گستری	شرمندہ جس کو دیکھ کے ہو عارض پری
ہر شام بھی وہ رشک ملاحت سے ہے بھری	لیلیٰ کی جعد کر نہ سکے جس کی ہمسری
دن روئے مہر طلعت و شب زلف مہوشاں

باغات پر بہار عمارات پُر نگار	بازار وہ کہ جس پہ چمن دل سے ہو نثار
محبوب دل فریب گل اندام و گلعذار	گلشن کہیں ہیں آپ کو گلزار پُر بہار
کوچے کہیں ہیں اپنے تئیں صحن گلستاں

آب و ہوا کے لطف کوئی کیا کیا اب کہے	دیکھو جدھر ادھر گل عشرت ہیں کھل رہے

ادھر کو قہقہے ہیں تو اودھر کو چہچہے اشجار باغ و شہر وہ سرسبز لہلہے
سبزوں کو جن کے دیکھ کے حیراں ہو آسماں

ہر فصل میں وہ ہوتے ہیں پاکیزہ میوجات دیکھے تو پھر نبات سے بن آوے کچھ نہ بات
شہداں پہ آٹھ پہر لگائے رہے ہیں گھات قند و شکر بھی دل سے فدا ہیں دن اور رات
رہتے ہیں ان کے وصف میں ہر دم شکر فشاں

نہر چمن کو دیکھو تو جیسے چمن کی نہر لاکھوں بہاریں رکھتی ہے اک ایک جسکی لہر
کوئی نہاوے اور کوئی منہ دھوئے شاد بہر اس پر ہجوم رکھتے ہیں یوں ساکناں شہر
شمشاد و سرو ہوتے ہیں جوں نہر پر عیاں

گریاں کے پیرنے کا کروں وصف میں رقم تو بحر صفحہ بیچ لگے پیرنے قلم
جتنے ہیں اس روش کی بہاروں سے ہو بہم سو سو چمن بھرے ہوئے شبنم کے دمبدم
آ جاتے ہیں نظر وہیں دریا کے درمیاں

اہل شنا جو کرتے ہیں سو سو طرح شنا لہریں نشاط و عیش کی اٹھتی ہیں دل میں آ
ملتا نہیں کنارہ کچھ عشرت کے بحر کا ساحل پہ جوش خلق سے ملتی نہیں ہے جا
ہوتا ہے وہ ہجوم بھی ایک بحر بیکراں

یارو عجب طرح کا یہ دلچسپ ہے مقام ہوتے ہیں ایسے کتنے ہی خوبی کے ازدحام

ہر طور خوش رہے ہی دل اور طبع شاد کام میری نظیر دل سے یہی ہے دعا مدام
ہنستا رہے یہ شہر بصد امن اور اماں

نظیر

# ۸۵۔ قلعہ اکبر آباد

یارب یہ کسی مشعلِ کشتہ کا دھواں ہے یا گلشن برباد کی یہ فصل خزاں ہے
یا برہمی بزم کی فریاد و فغاں ہے یا قافلہ رفتہ کا پس خیمہ رواں ہے
ہاں دور گذشتہ کی مہابت کا نشاں ہے باقی عمارت کا جلال اس سے عیاں ہے

اڑتا تھا یہاں پرچم جم جاہی اکبر
بجتا تھا یہاں کوس شہنشاہی اکبر

باہر سے نظر ڈالئے اس قلعہ پہ یک چند برپا ہے لب آب جمن صورت الوند
گویا کہ ہے کہ سورما مضبوط تنومند یا ہند کا رجپوت ہے یا ترک سمرقند
کیا بارہ سنگیں کا پہنا ہے قزاگند رنگی کا قزاگند پہ باندھا ہے کمربند

مسدود ہے خندق سے رہ فتنۂ و آشوب
ارباب تمرد کے لئے برج ہیں سرکوب

تعمیر در قلعہ بھی البتہ ہے موزوں　　پر شوکت و ذی شان ہے اسکا رخ بیروں
کی ہے شعرانے صفت طاق فریدوں　　معلوم نہیں اس سے وہ کمتر تھا کہ افزوں
گو ہمسر کیواں ہے نہ ہم پلۂ گردوں　　محراب کی ہیبت سے ٹپکتا ہے یہ مضموں

پیلان گراں سلسلہ با هودج زریں
اس در سے گذرتے تھے بصد رونق و تزئیں

اکبر سا کبھی مخزن تدبیر یہاں تھا　　یا طنطنۂ دور جہاں گیر یہاں تھا
یا شاہ جہاں مرجع توقیر یہاں تھا　　یا مجمع ذی رتبہ مشاہیر یہاں تھا
القصہ کبھی عالم تصویر یہاں تھا　　دنیا سے سوا جلوۂ تقدیر یہاں تھا

بہتا تھا اسی کاخ میں دولت کا سمندر
تھے جشن ملوکانہ اسی قصر کے اندر

وہ قصر معلیٰ کہ جہاں عام تھا دربار　　آئینہ نمط صاف ہیں جس کے در و دیوار
اور سقف زراندود ہے مانند چمن زار　　اور فرش ہے مرمر کا مگر چشمۂ انوار
اب بانگ نقیب اس میں نہ چاؤش کی للکار　　سرہنگ کمربستہ نہ وہ مجمع حضار

کہتا ہے کبھی مرکز اقبال تھا میں بھی
ہاں قبلہ گہ عظمت و اجلال تھا میں بھی

جب تک کہ مشیت کو مرا وقر تھا منظور — نافذ تھا زمانہ میں مری جاہ کا منشور

شاہاں معاصر کا معین تھا یہ دستور — کرتے تھے سفیران ذوی القدر کو مامور

تا میری زیارت سے کریں چشم کو پرنور — آوازہ میری شان کا پہنچا تھا بہت دور

اکناف جہاں میں تھا مرا دبدبہ طاری

تسلیم کو جھکتے تھے یہاں ہفت ہزاری

وہ چتر وہ دیہیم وہ سامان کہاں ہیں — وہ شاہ ذو قرنین وہ خاقان کہاں ہیں

وہ بخشی و دستور وہ دیوان کہاں ہیں — خدام ادب اور وہ دربان کہاں ہیں

وہ دولت مغلیہ کے ارکان کہاں ہیں — فیضی و ابوالفضل سے اعیان کہاں ہیں

سنسان ہے وہ شاہ نشین آج صد افسوس

ہوتے تھے جہاں خان و خواتین زمیں بوس

وہ بارگہ خاص کی پاکیزہ عمارت — تاباں تھے جہاں نیر شاہی و وزارت

بڑھتی تھی جہاں نظم و سیاست کی مہارت — آتی تھی جہاں فتح ممالک کی بشارت

جوں شحنۂ معزول پڑی ہے وہ اکارت — سیاح کیا کرتے ہیں اب اس کی زیارت

کہتا ہے سخن فہم سے یوں کتبہ دروں کا

تھا مخزن اسرار یہی تاج دروں کا

اور رنگ سیہ رنگ جو قائم ہے لب بام　　　بوسہ جسے دیتا تھا ہر ایک زبدۂ عظام

اشعار ہیں ثبت اس پہ جہانگیر کا ہے نام　　　شاعر کا قلم اس کی بقا لکھتا ہے مادام

پر صاف نظر آتا ہے کچھ اور ہی انجام　　　سالم نہیں چھوڑے گی اسے گردش ایام

فرسودگی دہر نے شق اب تو کیا ہے

آئندہ کی نسلوں کو سبق خوب دیا ہے

ہاں کس لیے خاموش ہوا تخت جگر ریش　　　کس غم میں سیہ پوش ہے کیا سوگ ہے درپیش

کملی ہے ترے دوش پہ کیوں صورت درویش　　　جوگی ہے ترا پنتھ کہ صوفی ہے ترا کیش

صدقے کبھی مجھ پہ گہر و لعل ہوئے تھے

شاہان معظم کے قدم میں نے چھوئے تھے

وہ رنگ محل برج مثمن کا وہ انداز　　　صنعت میں ہے بے مثل تو رفعت میں ہے افراز

یاں مطرب خوش لہجہ کی تھی گونجتی آواز　　　گہ ہند کی دھرپت تھی کبھی نغمۂ شیراز

اب کون ہے بتلائے جو کیفیت آغاز　　　زنہار کوئی جاہ و حشم پر نہ کرے ناز

جن تاروں کے پرتو سے تھا یہ برج منور

اب ان کا مقابر میں تہ خاک ہے بستر

اس عہد کا باقی کوئی ساماں ہے نہ اسباب ۔ فوارے شکستہ ہیں تو سب حوض ہیں بے آب

وہ جامِ بلوریں ہیں نہ وہ گوہرِ نایاب ۔ وہ چلمن زرتار نہ وہ بستر کمخواب

ہنگامہ جو گذرا ہے سو افسانہ تھا یا خواب ۔ یہ معرض خدام تھا وہ موقف حجاب

وہ بزم نہ وہ دور نہ وہ جام نہ ساقی

ہاں طاق و درداق اور در و بام ہیں باقی

مستور سراپردۂ عصمت میں تھی جو گل ۔ سو دودۂ ترک اور مغل ہی سے تھے کل

کچھ خیری فرغانہ تھے کچھ لالۂ کابل ۔ پھر مولسری ہند کی ان میں گئی مل جل

تعمیر کے انداز کو دیکھو بہ تامل ۔ تاتاری و ہندی ہے بہم شان و تجمل

سیاح جہاں دیدہ کے نزدیک یہ تعمیر

اکبر کے خیالاتِ مرکب کی ہے تصویر

درشن کے جھروکے کی پڑی بھی ہیں بنیاد ۔ ہوتی تھی تلادان میں کیا کیا دہش و داد

وہ عدل کی زنجیر ہوئی تھی یہیں ایجاد ۔ جو سمع شہنشاہ میں پہونچاتی تھی فریاد

وہ نورجہاں اور جہانگیر کی افتاد ۔ اس کاخ ہمایوں کو یہ تفصیل ہے سب یاد

ہر چند کہ بیکار یہ تعمیر پڑی ہے

قدر اس کی مورخ کی نگاہوں میں بڑی ہے

اب دیکھیئے وہ مسجد و حمام زنانہ — وہ نہر وہ حوض اور وہ پانی کا خزانہ
صنعت میں ہر ایک چیز ہے یکتا و یگانہ — ہے طرز عمارت سے عیاں شان شہانہ
کیا ہو گئے وہ لوگ کہاں ہے وہ زمانہ — ہر سنگ کے لب پر ہے غم اندوز ترانہ

چغتائیہ گلزار کی یہ فصل خزاں ہے
ممتاز محل ہے نہ یہاں نور جہاں ہے

وہ قصر جہاں جودھ پوری رہتی تھی بائی — تھی دولت و ثروت نے جہاں دھوم مچائی
دیکھا اسے جا کر تو بری گت نظر آئی — صحنوں میں جمی گھاس تو دیواروں پہ کائی
گویا در و دیوار یہ دیتے ہیں دہائی — ممکن نہیں طوفانِ حوادث سے رہائی

جس گھر میں تھے نسرین و سمن یا گل و لالہ
اب نسل ابابیل میں ہے اس کا قبالہ

وہ مسجد زیبا ہے کہ اس بزم کی دلہن — خوبی میں یگانہ ہے ولے سادہ و پرفن
محراب و در و بام ہیں سب نور کا مسکن — موتی سی ہیں دالان تو ہے دودھ سا آنگن
کافور کا تودہ ہے کہ الماس کا معدن — یا فجر کا مطلع ہے کہ خود روز ہے روشن

بلور کا ہے قاعدہ یا نور کا ہے راس
باطل سی ہوئی جاتی ہے یاں قوتِ احساس

ہاتھوں نے ہنرمند کے اک سحر کیا ہے — سانچے میں عمارت کو مگر ڈھال دیا ہے
یا نارِ نظر سے کہیں پتھر کو سیا ہے — مرمر میں مہ و مہر کا سا نور و ضیا ہے
گو شمع نہ فانوس نہ بتی نہ دیا ہے — ہاں چشمۂ خورشید سے آب اس نے پیا ہے

چلئے جو یہاں سے تو نظر کہتی ہے فی الفور
نظارہ کی دو مجھ کو اجازت کوئی دم اور

مسجد نے اشارہ کیا پتھر کی زبانی — اس قلعہ میں ہوں شاہجہاں کی میں نشانی
کچھ شوکتِ ماضی کی کہی اس نے کہانی — کچھ حالتِ موجودہ بایں سحر بیانی
ان حجروں میں ہے شمع نہ اس حوض میں پانی — فواروں کے دل میں بھی ہے اک روح نہانی

تسبیح نہ تہلیل نہ تکبیر و اذاں ہے
بس گوشۂ تنہائی ہے اور قفل گراں ہے

جمگھٹ تھا کبھی یاں وزرا و امرا کا — مجمع تھا کبھی یاں صلحا و علما کا
چرچا تھا شب و روز یہاں ذکرِ خدا کا — ہوتا تھا ادا خطبہ سدا حمد و ثنا کا
اک قافلہ ٹھہرا ہوا تھا عز و علا کا — جو کچھ تھا گذر جانے میں جھونکا تھا ہوا کا

ہیں اب تو نمازی مرے باقی یہی دو تین
یا دھوپ ہے یا چاندنی یا سایۂ مسکین

وہ دور ہے باقی نہ وہ ایام ولیالی — جو واقعہ حسی تھا سو ہے آج خیالی

ہر کوشک و ایوان ہر اک منزل عالی — عبرت سے ہے پُر اور مکینوں سے ہے خالی

آقا نہ خداوند اہالی نہ موالی — جز ذاتِ خدا کوئی نہ وارث ہے نہ والی

یہ جملہ محلات جو سنسان پڑے ہیں

پتھر کا کلیجہ کئے حیران کھڑے ہیں

اسمٰعیل

## ۸۶۔ روضۂ تاج گنج

یارو یہ تاج گنج جو یاں آشکار ہے — مشہور اس کا نام بہ شہر و دیار ہے

خوبی میں سب طرح کا اُسے اعتبار ہے — روضہ جو اس مکاں میں دریا کنار ہے

نقشہ میں اپنے یہ بھی عجب خوش نگار ہے

روئے زمیں پہ یوں تو مکاں خوب ہیں میاں — پر اس مکاں کی خوبیاں کیا کیا کروں بیاں

سنگ سفید ہے جو بنا ہے قمر نشاں — ایسا چمک رہا ہے تجلی سے یہ مکاں

جس سے بلور کی بھی چمک شرمسار ہے

گنبد ہے اس کا زور بلندی سے بہرہ مند — گرد اس کے گمندیاں بھی چمکتی ہوئی ہیں چند

اور وہ کلس جو ہے سر گنبد سے سر بلند　　ایسا ہلال اس پہ سنہرا ہے دل پسند
ہر ماہ جس کے خم پہ مہ نو نثار ہے

گنبد کے نیچے اور مکاں ہیں جو آس پاس　　وہ بھی برنگ سیم چمکتے ہیں خوش اساس
برسوں تک اس میں رہئیے تو ہووے نہ جی اداس　　آتی ہے ہر طرف سے گل یاسمن کی باس
ہوتا ہے شاد اس میں جو کرتا گزار ہے

ہیں بیچ میں مکاں کے وہ دو مرقدیں جو یاں　　گرد ان کے جالی اور مجحر ہے درفشاں
سنگین گل جو اس میں بنائے ہیں تہ نشاں　　پتے گلی سہاگ رگ و رنگ ہے عیاں
جو نقش اس میں ہے وہ جواہر نگار ہے

دیواروں میں ہیں سنگ ہیں نازک عجب نگار　　آئینے بھی لگے ہیں مجُلّے و تابدار
دروازہ پر لکھا ہے خط طغرا طرفہ کار　　ہر گوشہ پر کھڑے ہیں جو منار اس کے چار
چاروں سے طرفہ اوج کی خوبی دوچار ہے

پہلو میں ایک برج بسی کہتے ہیں جسے　　آتے نظر ہیں اس سے مکان دور دور کے
مسجد ہے ایسی جس کی صفت کس سے ہو سکے　　پھر اور بھی مکان ہیں ادھر اور ادھر کھڑے
دروازۂ کلاں بھی بلند استوار ہے

جو صحن باغ ہے وہ ایسا ہی دل کشا　　آتی ہے جس میں گلشن فردوس کی ہوا

ہر سو نسیم چلتی ہے اور ہر طرف ہوا  ہلتی ہیں ڈالیاں سبھی، ہر گل ہے جھومتا
کیا کیا روش روش پہ ہجوم بہار ہے

سرو سہی کھڑے ہیں قرینے سے نسترن  کو کو کریں ہیں قمریاں ہو کر شکر شکن
رابیل سیوتی سے بھرے ہیں چمن چمن  گلنار لالہ و گلِ نسرین و نسترن
فوارے چھوٹ رہے ہیں رواں جوئبار ہے

وہ تاجدار شاہ جہاں صاحب سریر  بنوایا ہے انہوں نے لگا سیم و زر کثیر
جو دیکھتا ہے اس کے یہ ہوتا ہے دل پذیر  تعریف اس مکاں کی ہیں کیا کیا کروں نظیر
اس کی صفت تو مشتہر روزگار ہے

نظیر

# ۷۸۔ آگرہ اور تاج محل

اے آگرہ کی سر زمیں  ہے تو بھی فردوس بریں
نازاں ہے تیرے دور میں  ہندوستاں کی سر زمیں
ہر صفحہ تیرا دل رُبا  ہر نقش تیرا دل نشیں
تیرے عماراتِ کہن  دیرینہ شوکت آفریں

تیرے خرابے میں نہاں ہیں کیسے کیسے مہ جبیں

اللہ اکبر وہ بجمد اکبر ہیں جس میں جاگزیں

اب تو ہی ان کو ڈھونڈ لا ہم کو تو وہ ملتے نہیں

وہ روضۂ کیواں نشاں نقش بہشت عنبریں

وہ نقش دو ر ماضیہ سنگیں ترا حصن حصیں

قبر اعتماد الدولہ کی اک طبقۂ خُلد بریں

وہ سنگ مرمر کی چمک جیسے عذار حور عیں

دنیا میں تو ہے اس طرح خاتم پہ ہو جیسے نگیں

اور وہ نگیں بھی ضو فگن

جس میں تجلی موجزن

اے یادگار رفتگاں اے روضۂ جنت نشاں

اے روضۂ گردوں حشم اے جنت ہندوستاں

ہر گوشہ گوشہ تیرا ہے آرام گاہ قدسیاں

ڈھالا ہے سانچے میں تجھے اے مرقد شاہ جہاں

اے قبر تیری گود میں سوتا ہے اک خلد آشیاں

تیرے مجر کے بناؤ جیسے فروغ کہکشاں
جیسے ستاروں کی جڑت یوں تیری پر جبیں سازیاں
ہر کتبہ سے ہے جلوہ گر طغرا نویسِ کن فکاں
افشاں رُخ قدرت پہ ہے یا ہیں نبت کاریاں
وہ جالیاں ہیں دل ربا یا چشمکِ حور جناں
آنکھوں نے دیکھا ہی نہیں ایسی تجلی کا مکاں
بس بس عزیزِ نکتہ رس کب تک ہوگے درفشاں
ہے منحصر نظارہ پر اس کی حقیقت کا بیاں

سرمایۂ صد ناز ہے
روضہ ہے یا اعجاز ہے

عزیز لکھنوی

# ۸۸۔ محل سرا

آئی نظر جو مجھ کو وہ نادر محل سرا ‏ ‏ دل میں پری کے باغ کا مجھ کو یقین ہوا
جب اس مکان کے پاس میں ڈرتا ہوا گیا ‏ ‏ دیکھوں تو اس کا ہے درِ دولت سرا کھلا
آیا یہ دل میں دیکھیے چل کر کوئی گھڑی

پہنچا یونہیں میں اس چمن زرفشان میں ‏ ‏ جھمکے مکاں جو اسکے مری آن آن میں
عالم سنہری پردوں میں اور سائبان میں ‏ ‏ کیا دیکھتا ہوں جاکے میں ہر اک مکان میں
سونے کی کھان ہے کہ یہی پھرتی ہے پڑی

گلشن کہیں چمن کہیں شیشہ صراحی جام ‏ ‏ فرش طلا بچھا کہیں یکسر جڑت کا کام
تھی نقرئی زمیں تو سنہرے تمام بام ‏ ‏ طاق و رواق اسکے جھمکتے تھے یوں مدام
گویا کہ اینٹ اینٹ جواہر کی ہے جڑی

دیکھی جو میں نے واں یہ طلسمات کی ہوا ‏ ‏ عالم جواہرات کا ہر جا چمک رہا
اس کی چمک چمک کی بہاریں کہوں میں کیا ‏ ‏ چمکا جو وہ مکاں مری آنکھوں میں لپ رہا
حیرت سے عقل آن کے چکر میں جا پڑی

نظیر

# ۸۹۔ ریل گاڑی

حیواں ہے وہ نہ انساں جن ہے نہ وہ پری ہے ۔۔۔ سینہ میں اسکے ہر دم اک آگ سی بھری ہے

کھا پی کے آگ پانی چنگھاڑ مارتی ہے ۔۔۔ سر سے دھواں اڑا کر غصہ اتارتی ہے

وہ گھورتی گرجتی بھرتی ہے اک سپاٹا ۔۔۔ ہفتوں کی منزلوں کو گھنٹوں میں اُسنے کاٹا

آتی ہے شور کرتی جاتی ہے غُل مچاتی ۔۔۔ وہ اپنے خادموں کو ہے دور سے جگاتی

بے خوف و بے محابا ہر دم رواں دواں ہے ۔۔۔ ہاتھی بھی اسکے آگے اک مورِ ناتواں ہے

آندھی ہو یا اندھیرا ہے اسکو سب برابر ۔۔۔ یکساں ہے نور و ظلمت اور روز و شب برابر

اتر سے لے دکن تک پورب سے لے پچھاں تک ۔۔۔ سب ایک کر دیا ہے پہنچی ہے وہ جہاں تک

ہر آن ہے سفر میں۔ کم ہے قیام کرتی ۔۔۔ رہتی نہیں معطل پھرتی ہے کام کرتی

پردیسیوں کو جھٹ پٹ پہنچا گئی وطن میں ۔۔۔ ڈالی ہے جان اُس نے سوداگری کے تن میں

ہر چیز سے نرالی ہے چال ڈھال اسکی ۔۔۔ پاؤ گے صنعتوں میں کمتر مثال اسکی

برکت سے اسکی بے پر پردار بن گئے ہیں ۔۔۔ ٹک اس کے دم قدم سے گلزار بن گئے ہیں

ہم کہہ چکے مفصّل جو کچھ ہے کام اس کا ۔۔۔ جب جانے تم بتا دو بن سوچے نام اس کا

جی ہاں سمجھ گیا میں پہلے ہی میں نے تاڑی

وہ دیکھو آگرہ سے آتی ہے ریل گاڑی

# ۹۰۔ ریلوے اسٹیشن

غرض عصر پڑھ کر بصد آرزو — لگے کرنے باہم دگر گفت گو
کہ گھنٹی بجا کر کسی نے کہا — نہ گاڑی کے آنے میں وقفہ رہا
جو ہچھیم کا ہو جانے والا چلے — ٹکٹ ماسٹر سے ٹکٹ آ کے لے
سنی جس گھڑی یہ صدائے طرب — کھڑے ہو گئے ہو کے طیار سب
اسی فکر میں محو تھا ہر کوئی — ذرا دیر میں اور گھنٹی ہوئی
وہ سیٹی ہوئی۔ ریل آنے لگی — دھواں دور سے کچھ دکھانے لگی
قلی جلد سگنل گرانے لگا — وہ پائنٹ کوئی ملانے لگا
جو سڑکوں کے پھاٹک بھی آنے لگے — ہری جھنڈیاں سب دکھانے لگے
ہوا لینا دینا ٹکٹ کا بھی ترک — نکلنے لگے آفسوں سے کلرک
جو انجن کے تیور بدلنے لگے — مسافر یکایک سنبھلنے لگے
مقام توقف پہ ٹھہری جو ریل — تو ہونے لگی کچھ عجب ریل پیل
کہیں لوگ اترنے میں گرنے لگے — کہیں خوانچے والے پھرنے لگے
کوئی لیکے لوٹا چلا بہر آب — پکارا کوئی لاؤ پانی شتاب

کوئی رفع حاجت کو دوڑا ادھر — کسی نے نمازیں پڑھیں مختصر

پر اتنے میں سب ہو چکیں گھنٹیاں — رُکے کوئی دم بھر یہ مہلت کہاں

ہوئی ریلوے کمپنی یہ خسیس — کہ دس کی جگہ بھر دیئے بیس[۲] تیس[۳۰]

ہر گو دوسرے میں بھی یہ اژدحام — مگر پہلا درجہ ہے خالی تمام

اسی میں روانہ ہوا بے نظیر
خم زلف جاناں کا تازہ اسیر

بے نظیر

# ۹۱۔ ریل میں گرمی کا دوپہر

چلی ریل تو ٹھیک ہے دوپہر — ہوا کے ہیں ذرات رشکِ شرر

وہ صرصر کی آتش فشانی کی دھوم — شرر ریز ہر سمت بادِ سموم

جھلستا ہے مُنہ جھانکے گا کوئی کیا — مگر موج شعلہ ہے موج ہوا

کڑی دھوپ کا اس قدر ہے اثر — کہ ہر گاڑی ہے گلخن شیشہ گر

جو رستے میں ملتی ہیں کچھ ندیاں — ہے سوکھی زبان موج ریگ رواں

بڑی سے بڑی ندی پایاب ہے — ہوا خود حرارت سے بیتاب ہے

فلک کی طرف کوئی تکتا نہیں
زمیں کو کوئی دیکھ سکتا نہیں

لگائی ہیں کچھ خس کی جو ٹٹیاں
تو خیر اس سے کچھ سر دہیں کھڑکیاں

مگر کوئی تختہ جہاں چھو گیا
تو رخسار میں پڑ گیا آبلا

یہ گرمی ہے یا قہر پروردگار
کہ ہر سمت ہے العطش کی پکار

عرق میں نہایا ہوا ہر بشر
جبیں زیر سایہ پسینہ میں تر

نہ گھبرائے گرمی سے پھر کیا کوئی
ہوا گرم آتی ہے پنکھے سے بھی

کیا نٹو کے اوپر جو اس دم شمار
تو پارے کو ہے ستّرہ [۱۷] پر قرار

بے نظیر

# ۹۲- ریل میں پہاڑی سفر

عجب شان سے آج جاتی ہے ریل
کہ صرصر کو پیچھے ہٹاتی ہے ریل

مسرت میں سیٹی بجاتی ہوئی
دھوئیں دشت غم کے اڑاتی ہوئی

اندھیرا پہاڑوں کے اندر کہیں
چڑھائی کہیں اور چکّر کہیں

وہ ٹھنڈی ہوا اور بادل کی سیر
وہ سرسبز وادی وہ جنگل کی سیر

قدم سست و آہستہ دھرنا کہیں　　پہاڑوں پہ چڑھ کر اترنا کہیں

مقام ایسے دو چار پائے گئے　　جہاں دو دو انجن لگائے گئے

کہیں کوئی دریا کہیں کوئی جھیل　　کہیں سلسلے کوہ کے مستطیل

کہیں سینکڑوں فٹ وہ سڑکیں بلند　　نہ تا فرط پستی سے پہنچے گزند

بلندی پہ جس وقت آتی ہے ریل　　سماں دور تک کا دکھاتی ہے ریل

برنگ خطوطِ رمل کوہسار　　کہیں چشمے جاری کہیں مرغزار

کہیں کوسوں جنگل ہے ساگون کا　　کہیں دور تک جھاڑیاں جابجا

کہیں سبزہ ہر دو طرف موج زن　　کہیں پھر رہے ہیں ہزاروں ہرن

بنے ہیں جو قلعے سر کوہسار　　ہیں کیا جانے کس عہد کے یادگار

پہاڑوں کے اندر ہے رستہ جہاں　　وہاں دن کو روشن ہوئیں بتیاں

اسی طرح چڑھتی اترتی ہوئی　　چلی مرحلے قطع کرتی ہوئی

جو رستے میں تھے چھوٹے چھوٹے مقام　　کسی جا نہ اس نے کیا کچھ قیام

یونہیں شہر مقصود تک جابجا　　کوئی دس منٹ تک توقف کیا

جو سگنل نظر آ گیا ایک بار　　لگی سیٹیاں دینے بے اختیار

غرض اب وہ اسٹیشن آیا نظر
کہ تھا جس کی خاطر یہ سارا سفر

# ۹۳- قدیم سواری

وہیں بیچ آیا میانہ مرا | کوئی دیکھتا رنج اٹھانا مرا
سواری سے مجھکو ندامت ہوئی | کہ چاروں طرف سے ملامت ہوئی
لگے کہنے آیا فرنگی کہاں | کہ چوپائے کی رسم چھوڑی ہے یاں
جسے دیکھو چارانے رکھ کر کہار | لگا ہونے ہر صبح اس پر سوار
چلو ہی چلو ہے کہ بیچ جائیو | کہ چوپائے کے پاس مت آئیو
روندے ادھر کے ادھر ہیں خراب | یہ جاتے ہیں حجرے کو بھاگے شتاب
نہ اس حال سے اہل دفتر خبر | توجہ نہ عمدوں کی کچھ ہے ادھر
وگرنہ، ہو قدغن کہ اب اہل کار | نہ رہنے دیں لشکر میں ڈولی سوار

نہ مانیں تو چوپایے دلویں الٹ
ابھی گھوڑے لیں ڈپٹے ایک ہی ڈپٹ

میر

# ۹۴۔ عرضِ حال

سنئے قبلہ مری گذارش کو — آپ کا بندہ ہوں میں تابعدار

جانیے سچ جو عرض کرتا ہوں — جھوٹ کہنا نہیں ہے میر اشعار

جو گذرتی ہے آج کل مجھ پر — کب زبان قلم سے ہو اظہار

میں ہوں اور ایک گوشۂ تاریک — کوئی ہمدم نہ کوئی ہے غم خوار

رات دن ایک کنج تنہا میں — بیٹھا رہتا ہوں ششدر و ناچار

کس مصیبت سے گھر ملا وہ بھی — ٹوٹے پھوٹے ہوئے در و دیوار

اور سامان کی یہ حالت ہے — چارپائی کے گرد ہے انبار

دال چاول ملیں ہیں کھانے کو — کھاتے کھاتے ہوا ہے جی بیزار

گیہوں اور گوشت تک جہاں نہ ملے — ایسی بستی پہ ہو علی کی سنوار

اک مصیبت جو ہو تو کیجئے عرض — نئی آفت ہے ہر گھڑی دوچار

مجھ کو عرصہ ہوا یہاں آکر — جب سے بیٹھا ہوا ہوں بس بیکار

ایک ادھّی نہیں ملی اب تک — مفت خالی گیا یہ اسفندار

خرچ جب ہو چکی جمع پونجی — کون دیتا ہے یاں پہ قرض ادھا

مجھ کو جلدی بلائیے یاں سے — التجا ہے یہی مری ہر بار
اور ایسی جگہ دلا دیجئے — جس سے قائم رہے کچھ عزو وقار
کچھ تو راحت ملے اور عزت ہو — کیسے گزریں گے یوں یہ لیل ونہار
میری تکلیف اور راحت کا — ظاہرا آپ پر ہے دارومدار
حیف ہے وہ اٹھائے یوں زحمت — آپ سا جس کا ہووے حامی کار

"تم سلامت رہو ہزار برس
ہر برس کے ہوں دن پچاس ہزار"

عالی

# ۹۵- زلزلہ

بھونچال کا جو حق نے یہ نقشہ جما دیا — قدرت کا اپنی زور جہاں کو دکھا دیا
روشن دلوں میں نور نظر کا بڑھا دیا — غفلت زدوں کو مار کے ٹھوکر جگا دیا

دریا و کوہ و شہر و جنگل سب ہلا دیا
ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھما دیا

سنہ بارہ سو اٹھارہ میں یہ واردات تھی — اول جمادی بارھویں تاریخ سات تھی

دن بدھ کا جمعرات کی وہ آدھی رات تھی بھونچال کیا تھا قدرت حق کی یہ بات تھی

دریا و کوہ و شہر و جنگل سب ہلا دیا

ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھنبا دیا

باہم کواڑ لڑ پڑے زنجیریں ہل گئیں کڑیاں کڑک کڑک کے چھتوں سے نکل گئیں

بچھے ستون کانپنے منڈیریں ڈھل گئیں دیواریں جھوم جھوم کے پنکھے سے جھل گئیں

دریا و کوہ و شہر و جنگل سب ہلا دیا

ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھنبا دیا

قدرت کی تیغ کی ہے یہ کچھ آب درددری کھچتے ہی سب کے پڑ گئی سینوں میں تھرتھری

دارائی کام آئی نہ کچھ یاں سکندری یک دم میں تھرتھرا گئی سب خشکی و تری

دریا و کوہ و شہر و جنگل سب ہلا دیا

ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھنبا دیا

بھونچال کی دھمک کا وہ سنتے ہی کھڑکھڑا جی دھک سے تن میں ہو گیا اور دم نکل گیا

اوروں کے دل کی کیا کہوں جانے وہی خدا بر میں تو جانا صور سرافیل پھک گیا

دریا و کوہ و شہر و جنگل سب ہلا دیا

ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھنبا دیا

بھونچال کا تو کہنے کی خاطر ہی نام تھا یہ زور شور اور کی قدرت کا کام تھا
احکام ذوالمنن کا جہاں اہتمام تھا یہ لرزہ تو وہاں کا اک ادنیٰ غلام تھا

دریا و کوہ و شہر و جنگل سب ہلا دیا
ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھمبا دیا۔

سجدے کرو خدا کے تئیں یارو دمبدم آخر کریم تھا تو کیا اس نے پھر کرم
باقی تو کچھ رہی نہ تھی پر تھم گئے قدم ورنہ اسی گھڑی میں نہ پھر تم تھے اور نہ ہم

دریا و کوہ و شہر و جنگل سب ہلا دیا
ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھمبا دیا

بھونچال کیا وہ چاہے تو ایک پل کی مارتے کر ڈالے آسمان و زمیں کو اوپر تلے
اڑنے لگیں پہاڑ روئی کی طرح پڑے قادر قدیر دم میں جو کچھ چاہے سو کرے

دریا و کوہ و شہر د جنگل سب ہلا دیا
ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھمبا دیا

محکوم سب ہیں اُس کے ہی حاکم وہی الٰہ تابع ہیں اس کے حکم کے ماہی سے تا بماہ
جب اس کا حکم آئے تو ہو کون سدِّ راہ کیا حکم ہے عزیز ذرا دیکھو واہ واہ

دریا و کوہ و شہر و جنگل سب ہلا دیا

ایک آن میں ہلا دیا اور پھر تھنبا دیا

نظیر

# مناظرِ قدرت

## جلد دوم

# ضمیمہ

## شعرا اور اُن کا کلام

**استدعا:-** ذیل میں شعراء کے متعلق جو جو حالات دریافت طلب ہیں۔ اگر کوئی صاحب ان سے مطلع فرمائیں گے تو باعث شکر گذاری ہوگا۔

(۱) **آزاد:-** مولوی محمد حسین صاحب مرحوم

ولادت ۱۸۳۱ء وطن دلّی وفات ۱۹۱۰ء مدفن لکھنؤ صفحہ

(۳۶) زمستان " " " " ۸۹

(۴۵) شملہ 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۱۰

(۷۳) باغ 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۶۱

## (۲) اسمٰعیل: مولوی محمد اسمٰعیل صاحب مرحوم

ولادت ۱۸۴۲ء وفات ۱۹۱۷ء وطن مدفن میرٹھ

(۳) نظارۂ قدرت 〃 〃 〃 〃 ۳۲۰

(۴) خدا کی صنعت 〃 〃 〃 〃 ۳۵

(۵) خدا کی کاریگری 〃 〃 〃 〃 ۳۸

(۳۷) جاڑا اور گرمی 〃 〃 〃 〃 ۹۰

(۴۳) کوہ ہمالیہ 〃 〃 〃 〃 ۱۰۵

(۸۵) قلعہ اکبر آباد 〃 〃 〃 〃 ۱۸۱

(۸۹) ریل گاڑی 〃 〃 〃 〃 ۱۹۴

## (۳) اقبال: ڈاکٹر سر محمد اقبال

ولادت ۱۸۷۷ء وطن سیال کوٹ

(۱) ستارہ 〃 〃 〃 〃 ۲۹

(۲) صبح کا ستارہ 〃 〃 〃 〃 ۳۰

(۸۱) کنج عزلت " " " " ۱۷۴

(۴) اکبر: سید اکبر حسین صاحب مرحوم
ولادت ۱۸۴۶ء وفات ۱۹۲۱ء وطن مدفن الہ آباد

(۵۷) روانی دریا " " " " ۱۳۲

(۵) اُنس: میر مہر علی صاحب مرحوم
ولادت وطن فیض آباد

(۳۹) بہشت بریں " " " " ۹۷

(۶) اوج: مرزا محمد جعفر صاحب
ولادت وطن

(۴۲) انقلاب زمین " " " " ۱۰۴

(۷) بینظیر: سید محمد بینظیر شاہ صاحب وارثی
ولادت ۱۸۶۳ء وطن کڑا مانک پور ضلع الہ آباد

(۶) صبح صحرا ۳۹

(۷) گلگشت چمن ۴۱

(۱۲) صبح بنارس ۴۷

(۸) چکبست: منشی برج نرائن صاحب

ولادت ۱۸۸۲ء وطن لکھنؤ



(۹) حالی: خواجہ الطاف حسین صاحب مرحوم

ولادت ۱۸۳۷ء وفات ۱۹۱۴ء وطن مدفن پانی پت



(۱۰) حسرت شیروانی: نواب صدر یار جنگ مولوی حبیب الرحمن خانصاحب شروانی



(۱۱) رسوا: پروفیسر مرزا محمد ہادی صاحب بی۔ اے

ولادت وطن لکھنؤ

(۳۳) میر: میر محمد تقی صاحب مرحوم

ولادت ۱۱۲۵ھ وطن اکبر آباد وفات ۱۲۲۵ھ مدفن لکھنؤ



(۳۴) میر حسن: میر غلام حسین صاحب مرحوم

ولادت وطن دلی وفات ۱۷۸۹ء مدفن لکھنؤ

## (۳۵) نادر کاکوروی: نادر علی خاں صاحب مرحوم



## (۳۶) ناظر: چودہری خوشی محمد صاحب

ولادت ۱۸۷۲ء وطن ضلع گجرانوالہ



## (۳۷) نشاط: میر حیدر حسین صاحب

ولادت وطن امروہہ



## (۳۸) نظیر اکبرآبادی: شیخ ولی محمد صاحب مرحوم

ولادت وطن دلّی وفات ۱۸۳۰ء مدفن اکبرآباد

*Valume* III···Collection of poems describing the objects of Nature such as Fruits and Flowers, Worms and Insects, Bees, Butterflies, favourit Birds and Quadrupeds.

*Valume* IV···Collection of poems describing the various important and interesting phases of Indian life, such as popular Customs and Ceremonies, Functions and Festivals, Games and Sports, Fashions and Etiquettes, and various shades of Domestic life.

It will be seen that the Series in its variety and scope, is really a panorama of Indian life, depicting genuine feelings and emotions, discussing national as well as social and moral problems and describing every day life in its relation to the objects and events of nature. This will enable the reader to survey the extent and guage the depth of Urdu Poetry.

MOHAMED ELYAS BURNEY,
Osmania University,
Hyderabad (Deccan).

*Volume IV*···Collection of poems dealing with the various problems of Ethics and Morals.

## Set II

JAZBAT-E-FITRAT (Natural feelings and Emotions).

*Volume I*···Selections from the works of the two old and premier poets Mir and Sauda.

*Volume II*···Selections from the works of the eminent poet, Mirza Ghalib, his noteworthy contemporaries, Zauq and Zafar and his true follower Hasrat Mohani.

*Volume* III···Selections from the works of some thirty old noble poets.

*Volume* IV···Selections from the works of some sixty modern popular poets.

## Set III

MANAZIR-E-QUDRAT (The Scenes and Sights of Nature)

*Volume* I···Collection of poems reflecting the various manifestations of Time, such as Dawn, Sunrise, Sunshine, Sunset, Night, Moonlight, Rainyseason, Winter Summer and Spring.

*Volume* II···Collection of poems reflecting the scenes and sights of Space, such as Earth and Sky, Plains and Mountains, Rivers and Forests, Eields and Gardens Cities and famous Buildings.

the first three voluems of the Ma'arif, Manazir, and Jazbat were published and it received such an active support, far and near, that it rapidly extended to no less than 12 Volumes within the next four years. A Revised and Enlarged edition of these Volumes was published in their final cast in 1924, and it is possible that some additional Volumes may still follow in future.

The Series is divided into three Sets and covers 12 Volumes as follows:—

## Set I

MAARIF-E-MILLAT (Problems of Commnity)

*Volume I*···Collection of poems In praise of God and the Prophet and others imbued with the spirit of religious devotion. A Prayer Book.

*Volume II*···Collection of poems depicting the past present and future of Islam and the Musalmans. The tragedy of Karbala as told here, is extremely impressive.

*Volume III*··Collection of poems dealing with the various phases and prospects of Nationalism in India.




# SELECTED URDU POEMS SERIES

This is, perhaps, the first attempt in Urdu alone, to edit a comprehensive anthology on the advanced system of comparative study of congnate poems. The Collection already includes more than twelve hundred poems selected from the works of nearly two hundred poets—old and new—bearing upon a large variety of important and interesting subjects and arranged according to the affinity of their subject-matter. The Series thus offers, in a convenient form what may be called the cream of Urdu Poetry, while by the special arrangement of the pieces selected it provides ample scope for the growth and development of critical instinct which is the soul of higher literary education. It is hoped that the Series will satisfy not only the long felt want of a popular anthology for the Urdu reading public, but will also meet the demand for systematic Urdu Poetry-Books in Schools and Colleges all over the country.

The Series was started in 1919 when

Selected Urdu Poems Series

# Manazir-e-Qudrat

*Edited by*

**MOHAMED ELYAS BURNY**

M. A. LL. B. (ALIG)

Osmania University

Hyderabad (Deccan)

VOL. II

4th Edition  Price Rs. 2